ان طویل ملاقاتوں کی تیز روشنائی میں مجو بھیا کے دل پر بنی ہوئی للّی کی چمکدار تصویر میلی ہوگئی۔ حاجی میٹھے کی دوائیں اپنا اثر دکھانے لگیں۔ چاندی کی سفید جلد دھندلی ہوگئی۔ گھوڑا "سمند" ہونے لگا۔ عید کے کپڑوں کی آرزو میں چاندرات کی طویل ساعتوں پر جھنجھلانے والے بچے کی طرح مجّو بھیّا نے راج دین کو چاندی کے دو سو روپیوں کی گٹھری باندھ دی۔ کملاپور کے میلے میں راج دین نے کگراواں کے گھوڑے کا جوڑ خریدا اور بارہ بنکی کے کسی گاؤں میں پڑ رہا۔ جب میلہ اجڑ گیا۔ سوداگر تتر بتر ہو گئے تو اس نے پردھیا کے جنگل میں خریدے ہوئے گھوڑے کو کھاند کر پھینک دیا۔ کئی کاغذوں میں لپٹی ہوئی رسید شلوکے کی اندرونی جیب میں رکھی۔ پھر چولا بدلے ہوئے کگراواں کے گھوڑے پر منڈی سے خریدا ہوا چارجامہ رکھ کر جو چڑھا تو مان پور کے تھان پر دم لیا۔ مان پور کے جنگل میں آگ کی طرح خبر پھیل گئی۔ کگراواں والوں کے بھی کان کھڑے ہوئے۔ مختارِ عام بازار کے نیلام کی گفتگو کے بہانے آئے۔ گھوڑا دیکھا۔ چاندی کے ایال کا چنور جھڑ گیا تھا جلد مترو ہی ہوگئی تھی۔ بدن گھٹ گیا تھا۔ مگر کنوتیوں کے وہی تیور تھے۔ پاؤں پٹکنے میں وہی جلال تھا۔ مختارِ عام کی سوچتی ہوئی نگاہ دیکھ کر اتھی ایسے مجو بھیا کی چھاتی میں شیر کا دل کانپ گیا۔ مختارِ عام کے جانے کے بعد بھی بڑی دیر تک وہ آرام کرسی کی قبر میں پڑے رہے۔ پھر گھر کے سامنے میدان میں ٹہلنے لگے۔

دھیمی دھیمی پھوار پڑ رہی تھی۔ فجّو خاں چینی لال چرسیے کے چھپر میں بیٹھے ٹھمری پر ہوتی سن رہے تھے کہ سامنے سے منگلو نکلا۔ کسی منچلے نے ہانک لگائی۔ لیکن وہ اس خریدنے کا بہانہ بنا کر پیچھا چھڑا گیا۔ گلیارے کے موڑ پر منگلو کے مڑتے ہی فجّو خاں نے بیڑی کو چٹکی سے لے کر آخری دم لیا اور اٹھ پڑے۔ کسی نے ہاتھ تک پکڑ لیا۔ مگر وہ جھٹک کر چلے آئے۔ چندہ برونٹے میں بیٹھی مونج کی ڈلیا بُن رہی تھی۔ فجّو خاں کو دیکھ کر اس نے تیور چڑھائے۔ فجّو خاں کھٹکے تو مگر چندہ کے گریبان میں دھرے ہوئے مٹھائی کے دونے پر ہاتھ ڈال دیا۔ چندہ نے ڈلیا اور سوجا ایک طرف پھینک خاں صاحب کے سینے پر مضبوط ہاتھوں کا وہ دو ہتڑ مارا کہ بھونچکے رہ گئے۔ چندہ طاق سے کھال ادھیڑنے والی چھری اٹھا کر کھڑی ہوگئی۔

"جات ہو خاں صاحب، کہ پکاروں محلے کو؟"

فجّو خاں کی کچھ سمجھ میں نہ آیا۔ جاتے جاتے ایک خونی نگاہ ضرور ڈالی۔ چندہ کا صحت مند بدن غصہ سے کانپ رہا تھا۔ باہر نکل کر خاں صاحب نے حواس درست کر کے نگاہ کی تو اپنے کھیت کے کونے میں للّی بیٹھی تھی۔ وہ بڑی دیر تک اس کے کولہے سے کولھا لائے بیٹھے رہے اور دل کے پھپھولے پھوڑتے رہے۔

حاجی بیٹھے جب نماز پڑھنے چلے گئے تو للّی نے نقلی دار سینی میں کرکری برہیوں کے برت جانے ان پر کٹھل کے کبابوں کا گلدستہ رکھا۔ لہنگے میں بھنور بناتی ہوئی سینی اٹھا کر چلی۔ مجو بھیا کی ڈیوڑھی میں اس کا دل دھڑکنے لگا۔ آپ ہی آپ۔ مگر وہ

چلی گئی۔ باورچی خانے میں ٹین کی ڈبیا جل رہی تھی۔ اس کی خاموش چاپ پر آٹے کی ڈلیا میں اینڈتے ہوئے چوہے خرگوش کی طرح غائب ہو گئے۔ اس نے سینی دہلیز پر رکھ دی اور کمرے کی تیز روشنی کو دیکھتی ہوئی چلی۔ تیسرے دروازے کا ایک پٹ کھلا تھا۔ اس میں قدم رکھتے ہی چندہ اپنی قمیص درست کرتی ہوئی، مجّو بھیّا کی گود سے اٹھو پڑی۔ للّی کو ایسا لگا جیسے سکر دمہتر نے اپنی ڈلیا اس پر الٹ دی ہو۔ وہ بھاگنا چاہتی تھی لیکن جیسے کسی نے پیروں میں کیلیں ٹھونک دی ہوں۔ وہ مجسمے کی طرح نصب ہو کر رہ گئی۔ اسی پلنگ پر اسی پھولدار بستر پر یہی مجّو بھیّا مجھے چومتے چومتے نڈھال کر دیتے تھے۔ اور آج اسی پلنگ کے اسی پھولدار بستر پر "کلموہی" چندہ بیٹھی اس کی چھاتی پر مونگ دل رہی ہے۔

"کھڑی کیوں ہو؟"

مجّو بھیا ڈکارتے۔ وہی مجّو بھیّا جن کی سانسیں نہ سماتی تھیں، جو اسے دیکھ کر گھگھیانے لگتے تھے۔ وہی مجّو بھیّا اسے دھتکار رہے تھے۔ چندہ اپنے شانوں پر بکھرے ہوئے بالوں کو سمیٹ کر دوپٹہ اوڑھ رہی تھی۔ للّی نے اپنے دھونکنی کی طرح چلتے ہوئے سینے کو سنبھالا اور گویائی کی ساری قوت جمع کر کے آہستہ سے بولی۔

"میں جا رہی ہوں؟"

"ہاں.... دفعان ہو جاؤ؟"

مجّو بھیّا نے دوسرا جوتا مارا۔ اور کان تک کھنچی ہوئی کمان کی طرح صابر للّی

دفعتاً ٹوٹ گئی۔

"تو اب یہی دن کے لئے مارے گئے رہیں؟"

پلنگ سے اٹھتے ہوئے مجو بھیا کے چہرے پر اپنے جملے کا ردِّ عمل دیکھے ہوئے بغیر وہ مڑ گئی۔

"للّی!"

مجو بھیا کی دہاڑ نے دالان ہی میں للّی کو ڈس لیا۔ وہ کھڑی ہو گئی۔ مجّو بھیا نے اپنی دھنّی ایسا ہاتھ اس کے کندھے پر رکھ دیا اور ایسے لہجے میں بولے جیسے داروغہ کسی عادی مجرم کو تاکید کر رہا ہو۔

"اگر یہ بات کسی کو معلوم ہو گئی تو اچھا نہیں ہو گا!"

للّی نے آنکھیں اٹھا کر مجّو بھیّا کو گھورا۔ جن کے نتھنے پھڑک رہے تھے۔ اور آنکھوں سے چنگاریاں نکل رہی تھیں۔

"برائی کے لیے ایک چندہ نائیں ہیں... گگراوال گھوڑا!"

مجو بھیا کے کان پر جیسے کسی لڑکے نے "چھچھوندر" داغ دی ہو۔ ان کا ہاتھ بے اختیار اٹھا اور للّی کے پھول ایسے گال پر شبرات کا پٹاخہ چھوٹ گیا۔ للّی کا داہنا ہاتھ گال سن سن کرنے لگا اور آنکھوں میں آنسو چھلک آئے۔

"دفع ہو جا حرام زادی.... بدمعاش.... نہیں تو بوٹی بوٹی کٹوا کے پھنکوا دوں گا!"

للّی کے گورے گورے پیروں میں پہیے لگ گئے۔ وہ کوک بھرے کھلونے کی طرح ڈیوڑھی میں گھوم گئی۔ دروازے پر ایک آدمی ہانپتے ہوئے ٹٹو کی رسّی پکڑے کھڑا تھا۔ حاجی میٹھے اس کا تنفس دیکھ رہے تھے جیسے حکیم قارورہ دیکھ رہا ہو۔ للّی اپنے پلنگ پر پڑ رہی۔ جب حاجی اندر آئے تو اس نے چادر سے اپنی آنکھیں پونچھیں اور کبابوں کا کٹورہ برھیوں کی ڈلیا میں رکھ کر پلنگ پر پٹخ دیا۔

"آؤ"

حاجی نے پلنگ پر بیٹھتے ہوئے بڑے پیار سے کہا۔

"سو راجی ماندہ ہے آج"

"اچھا"

حاجی نے کھانا کھایا۔ پھر ڈلیا چھینکے پر ٹانگ دی۔ گھڑونچی کے پاس بیٹھ کر وضو کیا اور عشا کے لیے چلے گئے۔ وہ آنکھیں بند کیے پڑی رہی۔ فجر کی اذان ہو گئی۔ مگر وہ جاگتی رہی۔

ساون کی دوپہر تھی۔ سورج سیاہ بادل کی دلائی اوڑھے بیچ آسمان میں سو رہا تھا۔ بوندوں کے گھنگھرو چھنک رہے تھے۔ کچے مکانوں کی مٹی نمک کی طرح گھل گھل کر گلیاروں میں بہہ رہی تھی۔ جوان جسم کی خوشبو کی طرح بوجھل اور خنک پروائی دلوں کو گرما رہی تھی۔ مجّو بھیّا کے دالان میں یہاں سے وہاں تک جاجم بچھی تھی۔ ایک سرے پر مخملی قالین پڑا تھا۔ مجّو بھیّا اور ان کے کچھ زمیندار

دوست گاؤ تکیوں سے لگے بچھو کے ڈنک کی طرح کٹیلی مونچھیں انگلیوں میں مروڑ مروڑ کر رقص دیکھ رہے تھے۔ سازندوں کے نیم دائرے کے سامنے تربھون کی ٹولی کی گلاب جان سرخ ساری باندھے چولی پہنے ناچ رہی تھی۔ بجلی بھرے ہوئے بدن کا انگ انگ بول رہا تھا۔ ہنس رہا تھا اور قہقہے لگا رہا تھا۔ وہ جس کے سامنے ایک گھٹنے پر بیٹھ کر کاجل لگی آنکھیں مٹکا مٹکا کر بھاؤ بتلاتی وہ نہال ہو کر اور زور زور سے اپنی مونچھیں مروڑنے لگتا۔ دل دھڑک رہے تھے روپے چل رہے تھے کہ تھانے کا سپاہی پنڈت پائیدان پر آکر کھڑا ہو گیا۔ اس نے اپنے جسم سے بھیگا ہوا بوراا تار کندھے پر پڑے ہوئے رومال سے منہ پونچھ کر مجو بھیا کو سلام کیا۔ رنگ خراب ہو گیا۔

"خیر ہے پنڈت"

مجو بھیا نے سلام کا جواب دے کر پوچھا۔ گلاب جان گھنگھرو بندھے پاؤں کی ٹھوکر مار کر پہلے کھڑی ہو گئی پھر سلام کر کے سازندوں کے پاس بیٹھ گئی۔ مجو بھیا کے دل میں پنکھے لگے تھے۔ ان کو اندیشہ تھا کہ کگرادال کی ریاست اور دولت گھوڑے کو سانپ کے منھ کی چھچھوندر نہ بنا دے۔ انھوں نے احباب سے معذرت کی اور دوسرے کمرے میں چلے گئے۔

"میں بھیا اپنا احسان چکانے آیا ہوں"

مجو بھیا کا دل اتنے زور سے دھڑکنے لگا کہ زبان بند ہو گئی۔

گگراواں والے پہلے ہی سے چوکنا تھے۔ رہی سہی کسر آپ کے قصبے کی سماۃ للی نے پوری کردی۔ اس نے آج تھانے آکر بیان دیا ہے کہ وہ گھوڑا جو آپ کملاپور سے لائے ہیں وہ گگراواں کا ہے۔ اس کے ایال قینچی سے کاٹ دیے گئے ہیں اور رنگ خود اس کی دواؤں سے بدلا گیا ہے اور وہ عدالت میں یہ بیان دینے پر تیار ہے۔"

"پھر؟"

مجو بھیا کو سانپ سونگھ گیا۔

"وہ تو بڑی خیریت ہوگئی۔ بڑے تھانیدار پیشی پر گئے ہیں چھوٹے تھانے دار اور عملہ راج گھاٹ کی ڈکیتی میں تحقیقات پر گیا ہوا ہے۔ میں ہی رہ گیا ہوں۔ آپ کے ایک خواندہ سپاہی ہوں۔ اس لئے سماۃ للی کا سابقہ مجھ ہی سے پڑا۔"

"ہوں... کون ہے یہاں؟"

"ہاں بھیا؟"

ایک نوکر بھیگی دھوتی باندھے اندر آیا۔

"پنڈت جی کو شربت پانی پلاؤ؟"

کرتے کی ایک جیب تو رنڈی پر نچھاور ہو چکی تھی۔ دوسری جیب میں ان کا ہاتھ سرسرانے لگا۔

"للی کے ساتھ کون کون تھا پنڈت؟"

"مجو بھیّا اور بخشی"

مجو بھیا دھواں دھواں پھر رہے تھے۔ گلاب جان کی بولتی ہوئی آنکھوں سے چھلکتی ہوئی شرابی دعوت میں ان کے لئے کوئی کشش نہیں رہی تھی۔ دوستوں کے ساتھ وہ بجھے بجھے قہقہے لگاتے رہے اور ہونٹوں کو مانگے کی مسکراہٹ پہناتے رہے۔ پانی کے مدھم ہوتے ہی گلاب جان اور دوستوں نے رسماً اجازت چاہی اور مجو بھیا نے ان کو سچ مچ رخصت کر دیا۔ مغرب کی اذان نہیں ہوئی تھی لیکن اندھیرا پھیل گیا تھا۔ باہری چھپر میں راج دین، بھکا، دلارے، رام دین اور بہت سے آدمی بیٹھے چلمیں پی رہے تھے۔ اندھیرا گہرا ہوتے ہی گھوڑے کھینچے گئے۔ گکراواں کے گھوڑے پر راج دین بیٹھا۔ مشکی پر دلارے اور "بجلی" پر مجو بھیا۔ پانی برس رہا لیکن یہ لوگ گلیارے کی اتھلی نہر میں چھپر چھپر کرتے چلتے رہے۔ اینچولی کے جنگل میں چلوار کے درختوں کے جھنڈ کے پاس یہ لوگ اترے۔ مجو بھیا نے کپکپاتے ہاتھوں سے گکراواں کے گھوڑے کی بھیگی بھیگی گردن پر ہاتھ پھیرا اور اسے اس نگاہ سے دیکھا جیسے عاشق اپنی دولہن بنی ہوئی محبوبہ کو غیر کے ڈولے میں بٹھاتے وقت دیکھتا ہے۔ رات اور جنگل کے سناٹے میں چھتنار درختوں پر بوندوں کی ایسی ماتمی لے بج رہی تھی جیسے محرّم کے باجے۔ پھر مجو بھیا نے اس کی گردن سے ہاتھ اٹھا لیا۔ اور کنکھیوں سے راج دین کو دیکھا جس کے ہاتھ میں بھجالی . . . . . . للی کے عریاں بازو کی طرح چمک رہی تھی۔ ان کے قریب سے ہٹتے ہی راج دین

کا بوڑھا ہاتھ اٹھا اور بجلی سی گھوڑے کے سینے میں تیر گئی۔ وہ گولی کھائے ہوئے
ہرن کی طرح اچھلا۔ لیکن راج دین کے مشاق ہاتھوں کے مار نے اسے ڈھیر کر دیا۔
راج دین اور دلارے نے آناً فاناً اس کی کھال نکال کر ایک گٹھری میں باندھ
لی۔ سر اور سُم ایک گڑھے میں دفن کر دیئے۔ جب وہ انچولی کے جنگل میں دھوم
مچاتے ہوئے بیتے کے پل سے گزرے تو راج دین نے گٹھری سمیت کھال جھم سے
پانی میں پھینک دی۔ ججو بھیّا کے چھپّر میں جھانکروں کا الاؤ لگا سب لوگ بدن
سینکتے رہے۔ ججو بھیّا بیٹھے بیٹھے پوری کیتلی کی چائے پی گئے۔ پانی تھم گیا تھا۔
پھوہ پڑنے لگا تھا۔ ججو بھیّا دیکھ رہے تھے کہ وہ باہری کمرے میں لیٹے ہیں۔ جان
کو پگھلا دینے والی گرمی پڑ رہی ہے۔ پنکھے کو کھینچتے کھینچتے نوکر سو گیا ہے اور وہ پسینے
میں ڈوبے کروٹیں بدل رہے ہیں کہ للّی آ گئی۔ اس کو بھیگا ہوا دیکھ کر پنکھا کھینچنے لگی۔
کھینچتی رہی جب تک وہ اٹھ کر نہ بیٹھ گیا۔ جب تک اس نے ڈانٹ کر نوکر کو جگا
نہ دیا۔ پھر انھوں نے دیکھا کہ ان کے سرذی لگ گئی ہے۔ رات کے دس بج
چکے ہیں۔ رجب کی اماں اپنے بیٹے کے گھر گئی ہیں۔ نوکر سب ہندو ہیں۔ للی آ گئی
اسی طرح لہراتی ہوئی۔ لہنگے میں بھنور بناتی ہوئی۔ انگیٹھی کی راکھ جھاڑی آگ
بنا کر اس کے پاس رکھی اور گرم گرم چائے بنا کر اسے پلائی اور مزید حکم کی منتظر کھڑی
ہے۔ پھر ججو بھیّا نے دیکھا کہ نوکر دوپہر میں روٹی کھانے گئے ہیں۔ ٹپیا پانی برس
رہا ہے دالان تو دالان کمروں میں بوچھار سے ٹخنوں ٹخنوں پانی بھرا ہوا ہے۔

للّی اپنے گورے گورے گھٹنوں تک بھیگا ہوا سرخ لہنگا چڑھائے تاش لیے اپنی
اینچ رہی ہے۔ آنکھوں سے تھکن ٹپک رہی ہے لیکن ہاتھ "کل" کی طرح چل رہے
ہیں۔ پھر مجّو بھیّا نے دیکھا ان کا "بجلی" بیمار ہے۔ وہ حاجی میٹھے سے لڑ لڑ کر نئی نئی
دوائیں منگا رہی ہے خود بنا رہی ہے اور اپنے سامنے کھڑی پلوا رہی ہے۔ سارے
نوکر تھک کر جا چکے ہیں۔ مگر للّی اپنے حسین کولھوں پر پھول سے ہاتھ رکھے اس طرح
گھوڑے کی کیفیت دیکھ رہی ہے جیسے یہ گھوڑا گھوڑا نہیں اس کا بیٹا ہے اس
کے جسم کا ایک حصّہ ہے۔ للّی پھر آگئی مٹکتی ہوئی چمکتی ہوئی للّی۔ اور ناخوش ہوتے
ہوئے بولی کہ بھیّا کا پیاز سوکھ رہا ہے۔ نوکروں کے کہنے پر نہ جاؤ پانی لگواؤ۔ اور
قلمی آم کے باغ کی فصل میں چھبیس سو کی نہ بکنے دوں گی۔ تین سو تو فلاں آدمی
میرے سر مڑھے جا رہا تھا۔ کسی نوکر نے للّی کو چھیڑنے کے لیے ہوائی چھوڑ دی کہ "بھیّا"
کے کھیت میں گورو تمباکو چرے جا رہے ہیں اور للّی توے کی روٹی چھوڑ کر لہنگا پکڑے کانپتی
ہوئی اور کمر پر ہاتھ رکھ کر نوکروں کو میٹھی آواز اور کھٹے لہجے میں ڈانٹنے لگی۔ گلاب
جان کے لہنگے کے پھولوں کی طرح چمکدار آواز اور اس کے اندر چھپے ہوئے بدن
کی طرح قاتل معانی نے تھوڑی دیر کے لیے مجّو بھیّا کو بے حس کر دیا۔ پھر جیسے کسی
طرف سے چندہ اپنی جھانجھیں بجاتی ہوئی آئی۔ اور ان کی موٹی موٹی کلائیاں
پکڑ لیں۔ ہتھیلی کے پیالوں سے ان کا چہرہ چھلک گیا۔ چندہ ان کی پھنگنی کی طرح
موٹی موٹی انگلیاں سہلانے لگی۔ مجّو بھیّا اس کی آنکھیں دیکھتے رہے۔ چمکدار آنکھیں

جن میں گنگرا واں کا ہاتھی تو خیر ایک طرف، تراب ایسا پانی دار آدمی اپنی ساری ہیکڑی سمیت ڈوب چکا ہو۔ چندہ کے گریبان میں چھپی سونے کی پوٹلیاں جن پر تراب کی ہیبت اپنے نام کی لاٹھی کھینچے پہرہ دے رہی تھی۔ بڑی دیر تک اس کی چوڑی چوڑی ہتھیلیوں پر پڑی رہی۔ چندہ کے بدن کے وہ سارے "ہفت خواں" جن میں مان پور کی سورما نگاہیں تھک کر دم توڑ چکی تھیں۔ مجّو بھیّا کے بھاری بھر کم قدموں کے نشانوں کے چراغ جلائے ان کے قدموں میں دیوالی جلاتے رہے۔ مجّو بھیّا پر نشہ طاری ہونے لگا تھا۔ ان کے تصوّر نے چندہ کے بدن سے ایک ایک قطرہ نچوڑ کر پی لیا تھا۔ چندہ کے عریاں بازو ان کی گردن کو لپیٹے فضاؤں میں اڑنے لگے تھے کہ گنگرا واں کے تعلقدار پنڈت درگا سہائے کے فقرے نے ان کو ڈس لیا اور وہ بلبلا کر ہوش میں آ گئے۔ پھر انھوں نے دیکھا کہ چھمن چوکیدار کا صافہ ان کی کمر میں بندھا ہے سارے نوکر آنکھوں میں آنسو بھرے بھیگی بلی کی طرح دبکے کھڑے ہیں اور جب وہ تھانے دار کے گھوڑے کے پیچھے پیچھے اپنی ڈیوڑھی سے نکلے تو مقتول تراب کے چھوٹے بھائی نے ان کے منہ پر پڑے ہوئے رومال کو الٹ دیا۔ پھر قہقہوں کا وہ زلزلہ آیا کہ اصطبل میں بندھے ہوئے گھوڑے رسّیاں تڑا کر نکل گئے۔ جب وہ مان پور کے گنج کے پاس پہنچے تو للّی اپنی سبز چنری ڈھلکائے نظر آئی۔ کولھوں پر پھنسے ہوئے لہنگے پر وہ ہاتھ رکھے کھڑی تھی اور ایسی خطرناک ہنسی ہنس رہی تھی جس کو ان کے ہونٹوں نے بھاگتے ہوئے ہرن کو گولی مار کر اپنے کلیجے

سے لگایا تھا۔ مجو بھیا نے تلملا کر یہ او بدلا ہی تھا کہ سامنے سے ہاتھی پر سوار درگا سہائے
نظر آئے۔ مختار عام مشکی گھوڑے کی رکابوں پر کھڑے تھے۔ ہاتھی کے پیچھے سپاہی
کا پرا لاٹھیاں کاندھوں پر دھرے ٹھٹھول کر رہا تھا پھر انھوں نے دیکھا کہ بھری
عدالت میں جج نے چوری کے جرم میں چھ مہینے کی سزا کا حکم پڑھ کر سنا دیا۔ اور بر
بلم ان کے کلیجے میں اتر گئے۔

"راج دین"

"بھیا"

"کیا دیر ہے"

"حاجی میٹھے کی گاڑیاں بالا مئو کی بزار کے لئے لد رہی ہیں۔۔۔۔ ہانک
دی جائیں تب، اٹھا جائے"

"رام دین"

"بھیا"

"بھور ہوتے ہی تم تھانے جاؤ اور کملا پور کی بازار سے خریدے ہوئے
گھوڑے کی رسید دکھلا کر چوری کی رپٹ لکھا دو"

"بہت ٹھیک"

ہولناک سناٹے نے "جاگتے رہو" کی مدقوق آوازوں کو نگل لیا۔ آوارہ
کتے بھونکتے بھونکتے تھک گئے تو دیواروں کے سایوں اور دوکانوں کے پٹوں کی

آڑ میں پڑ کر سو گئے۔ وہ روشن ستارے جن کو مان پور والے دوسرے گاؤں والوں کی طرح "ہنسی ہنستا" کہتے تھے۔ پیپل کی پھنگی پر دیوں کی طرح جل اٹھے۔ جانوروں کی گردن میں بندھی ہوئی گھنٹیوں کی نحیف آوازیں کنمنانے لگیں۔ مارکین کے کفن کی طرح دھندلی دھندلی، سپیدی اس مشرق پر پھیلنے لگی جو کئی صدیوں سے مرا پڑا تھا۔ جاگیرداری نظام کی بیمار قدروں کی طرح ستارے سنولانے لگے۔ ٹھنڈی ٹھنڈی ہواؤں کی پریاں اپنے پروں پر نئی صبح نئے دور کے پھولوں اور کارناموں کی خوشبو لے کر مجو بھیا کے آنگن میں اٹکھیلیاں کرنے لگیں تو باہری دروازہ ہاتف کی طرح بولا اور سب دم بخود ہو گئے۔ دھرم پال سپاہی کہہ رہا تھا۔

"حاجی بیٹھے گئے"

راج دین نے جلتی ہوئی چلم کا آخری کش لگا کر پہلو دیوار سے لگا کر کھڑی کر دی۔ پتا ور ایسی مونچھوں کو ہتھیلی سے برابر کیا۔ اور کھڑا ہو گیا۔ اس کے کھڑے ہوتے ہی سبھا گا دلارے رام دین اور مجو بھیا بھی کھڑے ہو گئے۔ آج مجو بھیا کا لنگر قدموں سے اٹھایا نہ جا رہا تھا۔ محرم کی ساتویں کو جب منجو منیہار نے بیماری کا بہانہ کر کے عباسی علم اٹھانے سے انکار کر دیا تھا۔ اور چھوٹے خاں کے منہ پر ہوائیاں اڑنے لگیں تھیں۔ تو مجو بھیا نے وہ آستینیں چڑھالی تھیں جن کے کلف دار ململ کو تلی نے بڑے ریاض سے پائیدان کے ڈھکنے پر چنا تھا اور گلے میں ڈنڈ بچی ڈالے عباسی علم اٹھا لیا تھا۔ علم لے کر چلتے ہوئے انھیں اپنی اہمیت

کا اندازہ اس وقت ہوا تھا جب استاد مدّی نے گرجن کو "علیؑ کا لشکر" کا نعرہ مارا
تھا اور ہزاروں کے مجمع نے کلیجہ پھاڑ کر دلوں کو ہلا دینے والی آوازیں "یا حسینؑ"
کی تکرار کی تھی۔ لیکن آج مجّو بھیّا چلتے ہوئے ایسی اذیت محسوس کر رہے تھے جیسے
وہ عبّاسی علم دونوں ہاتھوں پر جھول رہے ہوں۔ وہ راج دین کے پیچھے اور دوسروں
کے آگے چل رہے تھے۔ اونگھتے ہوئے کتّے کی گردن اٹھا کر گڑگڑاتے پھر ان کے
برّاق کپڑوں کے کفن ایسے سفید جاڑے میں منہ ڈھانپ کر رہ جاتے۔ چبوترے کی
سیڑھیاں چڑھ کر ان کے موٹے موٹے ہاتھ نے آہستہ سے تھپکی دی۔ چارپائی چرچرائی۔
جھانجھیں گنگنائیں۔ شیشے کی چوڑیوں نے سرگوشی کی اور کنڈی بجی اور دروازہ
کھل گیا۔ مٹی کے تیل کی ڈبیا طاق میں جل رہی تھی۔ اس کی لال روشنی میں چندہ
کھڑی تھی۔ کیسیلی قمیص اور میلی شلوار پہنے چندہ نے دروازے سے ہٹ کر انگڑائی
لی تو اس کے جسم کے خطوط میں چراغ جل گئے۔ اٹھے ہوئے کالے کالے بال کمر
تک پڑے ہوئے تھے۔ لانبی لانبی آنکھیں نیند سے سینچی ہوئی تھیں۔ مجّو بھیّا
نے اسے مخمور نگاہ سے دیکھا۔ دل کی آرزو لہو بن کر ہاتھوں میں دوڑنے لگی۔
لیکن ان کے بڑھتے ہوئے ہاتھ کو وقت کی نزاکت نے پکڑ لیا۔ رام دین دہلیز
پر ہی کھڑا تھا۔ مجّو بھیّا کا اشارہ پاکر وہ اندر آگیا۔ دوسرے آدمی تلّی کے دروازے
پر پہنچ گئے۔ چندہ کی نیم باز آنکھوں سے اپنی پیاسی آنکھوں کو بغلگیر کر کے مجّو بھیا
نے پوچھا۔

"منگلو کو گئے کتنی دیر ہوئی"

"حاجی کے ساتھ ہی وہ ہو گئے ہیں"

چندہ اور للّی کے گھروں کی مشترکہ دیوار پر رام دین لاٹھی لگا کر چڑھ گیا۔ بلّی کی طرح اتر کر اس نے دروازہ کھول دیا۔ ججّو بھیا گردن جھکا کر بازو سے شانہ بچاتے ہوئے للّی کے صحن میں آ گئے۔ رام دین پنجوں کے بل چلتا ہوا گیا اور للّی کے دروازے کی زنجیر کھول دی۔ راج دین، بھکّا اور دلارے تینوں آ گئے۔ ججّو بھیا نے اپنا مخملی جوتا دروازے پر چھوڑ دیا۔ جس کو چندہ نے اٹھا لیا۔ چھپر میں دو چارپائیاں بچھی تھیں۔ ایک خالی چارپائی پر زمین کے رنگ کی سکڑی ہوئی دری پڑی تھی۔ سرہانے کثیف تکیہ رکھا ہوا تھا۔ دوسرے پلنگ پر للّی لیٹی تھی۔ چت لیٹی ہوئی تھی۔ سیاہ لہنگے کی گوٹ سے چاندی کے گھٹنے جھانک رہے تھے۔ سنگِ مرمر کی سڈول پنڈلیاں اندھیرے میں چمک رہی تھیں جیسے "پنڈشاخے" جل رہے ہوں۔ خرّاٹے لیتی ہوئی للّی کی کرتی میں وہ خربوزے دھڑک رہے تھے جن کی مٹھاس سے تراب کی زبان ہمیشہ کے لیے بندھ گئی تھی۔ باہوں کے خنجر دونوں پٹیوں پر پڑے تھے۔ جیسے ان کے قبضے ججّو بھیا کی کلائی نے توڑ لیے ہوں میلے میلے تکیے پر جھبرے جھبرے بالوں کا انبار رکھا تھا۔ جن کی لمس کی خاطر، مان بوہ کے کتنے ہی شانے قلم ہو جانا گوارا کر سکتے تھے۔ ججّو بھیا اس کے بے پناہ حسن کے طلسم میں اسیر کھڑے رہے۔ پھر ان کی گردن ہلی۔ شاید مچھر نے بائیں گال پر

کاٹ لیا تھا۔ اور ان کی گردن ہلتے ہی رام دین کی انگلیاں سنگسی کی طرح اسکی گردن کی صراحی میں پیوست ہو گئیں۔ وہ پھڑپھڑائی مگر دلارے اس پر سوار ہو گیا۔ وہ ذبح کی ہوئی بٹیر کی طرح مٹھی میں پھڑپھڑا کر رہ گئی۔ راج دین نے اسے آلو کے بورے میں ٹھونس کر بھر دیا۔ رام دین نے بورے کو بیٹھ پر لاد لیا۔ دلارے نے للّی کا مکان اندر سے بند کیا پھر چندہ کے گھر میں کھلنے والی کھڑکی کو للّی کی طرف سے بند کر کے دیوار پھاند کر چندہ کے گھر میں ہوتا ہوا باہر نکل گیا۔ سڑک پر بڑے بڑے بیلوں کا ادھا کھڑا تھا۔ بورا اس میں ڈال کر جاجم بچھا دی گئی۔ اور بیل چوک بھرنے لگے۔ ہاہا کار کرتے ہوئے بیتے کے اونچے پل پر ادھا روک لیا گیا۔ مجو بھیا نے بجلی کو دوڑا کر ہر طرف سے اطمینان کر لیا پھر طلوع ہوتی ہوئی صبح کے مٹیالے اندھیرے میں بورا دھار میں چھوڑ دیا گیا۔ جو دیکھتے ہی دیکھتے غائب ہو گیا۔ مجو بھیا کارتوسوں کی پیٹی ڈالے اور کندھے پر بندوق رکھے رکابوں پر کھڑے ابلتے، شور کرتے ہوئے پانی کو دیکھتے رہے۔

مان پور کے ایک ایک دل میں خودرو بیٹر کی طرح یہ بات جم گئی کہ جوان للّی بوڑھے حاجی کے پوپلے منہ پر تھپڑ مار کر کسی آشنا کے ساتھ نکل گئی ہے۔ معلوم نہیں کتنے آدمیوں نے اسے "نخلؤ" کے بازار میں ایک بڑی بڑی مونچھوں والے آدمی کے ساتھ ہاتھ بھر کے گلاس میں لسّی پیتے دیکھا تھا۔ اس واقعے نے دوسروں پر خیر جو کچھ اثر کیا ہو۔ لیکن منگو نے جب جمعہ کے دن بال بنوائے اور چاندی

کے تاروں کا ایک گچھا اس کی قمیص کے دامن میں گر پڑا تو چپ سادھ لی۔ عصر کی نماز سے پہلے ہی چندہ نے کھانا پکا کر چھینکے کے سپرد کیا۔ دروازہ بند کر کے چارپائی کھڑی کی اور اٹین لگا لگا کر نہائی پھر اجلے کپڑے پہن کر دیر تک ٹین کی پشت کے آئینے میں کاجل لگی انگلی آنکھوں میں پھیرتی رہی۔ پھر جب چادر اٹھا کر چلی تو اس کے لال لال گالوں کو دیکھ کر منگلو کے منہ میں پانی بھر آیا۔ اس نے ڈرتے ڈرتے کہا۔

"کہاں چل دیں اتنے سبیرے"

"بھیّا کے یہاں"

وہ تو چلی گئی لیکن منگلو بڑی دیر تک کھٹیا پر لیٹا ہوا جلے ہوئے ناریل کو گرگرا اتارا رہا اور دماغ میں رینگتے ہوئے بچھوؤں کو پکڑ پکڑ کر مارتا رہا۔



# بادل

مراؤ کی دلہن آٹا گوندھ کر لگا چکی تھی کہ بھینس کی نئی نئی پڑیا نے رسّی تڑا لی اور اچھلتی پھاندتی باہر کی طرف بھاگی۔ دلہن پکڑنے دوڑی۔ پڑیا لے کر پلٹی تو دیکھا کہ آٹے کے کونڈے میں ایک کوّا پھڑپھڑا رہا ہے پہلے اس کو بڑا اچنبھا ہوا پھر وہ ہنستے ہنستے دوہری ہو گئی۔ اس کے ٹھٹھے سن کر گنگھنی ساس باہر نکلی اور سب کچھ سمجھ کر بولی۔

"بہوریا ای ہمرے لسکر پور کا گیہوں ہے۔ ای ماں کوّا کا ہاتھی پھنس جائے"

یہ کہہ کر اس نے دھیمے دھیمے کلبلاتے ہوئے کوّے کو نکال کر منڈیر پر بٹھا دیا۔

اُسی لشکر پور کے ٹھاکر امانت علی نے اُتر سے پورب تک پھیلے ہوئے کئی گاؤں اکھاڑ کر پھنکوا دیئے تھے اور وہاں جھیل پیدا کر لی تھی۔ جھیل میں چڑیاں پرکانے کے لئے آبی پرندے پر کاٹ کر ڈال دیئے جاتے۔ چارہ بویا جاتا تھا اور ایک سپاہی چوبیس گھنٹے پہرہ دیا کرتا تھا۔ لشکر پور کی دوسری سمتوں میں بانس کی چوڑی اور گھنی باڑھ تھی کہ خرگوشوں کے ساتھ ساتھ گیدڑ تک رین بسیرہ کرنے لگتے اور

نوجوانوں کے تیروں اور کتوں کا نشانہ بنتے۔ ٹھاکر کا مکان ایک بہت لمبی چوڑی اور اونچی ڈھی (مٹی کا ٹیلہ) پر پھیلا ہوا تھا۔ ساری عمارت کچی تھی لیکن ایک ایک لکڑی سبک سجل اور منقش تھی۔ ڈیوڑھی کے جہازی دروازے پر مین پوری کے کاریگروں نے مہینوں ہاتھی دانت کا کام کیا تھا اس کی دوسری منزل سے خیرآباد شریف کے مخدوم میاں کی درگاہ کا گنبد نظر آتا تھا۔

ٹھاکر کے دروازے فیل خانے کے سامنے والے میدان میں خاصا لمبا چوڑا گڈھا کھدا ہوا تھا جو کوئی کمر بھر گہرا تھا اس میں لکڑیاں ٹھنسی ہوئی تھیں اور اتنے زوروں میں جل رہی تھیں کہ ان کی گرمی فیل خانے تک پہنچ رہی تھی اور ہاتھی کو نکال کر باغ میں باندھ دیا گیا تھا۔ اس آگ کے کنارے لشکرپور کے نوجوان ٹھاکر ریاست علی ایک شکرہ داہنے ہاتھ میں پکڑے آگ دکھلا رہے تھے جب شکرہ آنکھیں بند کرنے لگتا تو پاس کھڑا ہوا ملازم چڑیمار پیچھے بیٹھے ہوئے نوکروں کو اشارہ کرتا اور وہ لوگ پیپے بجانے لگتے۔ اس شور سے شکرہ آنکھیں کھول دیتا۔ اور آگ کو دیکھنے پر مجبور ہو جاتا۔ وہ تیسرا دن تھا اور شکرہ تقریباً "غلام" ہو چکا تھا۔ سامنے املیوں کے جھنڈ کے سائے میں ایک آدمی بیٹھا ہوا شیشے پیس رہا تھا۔ دوسرا لیئی کا کونڈا لیے بیٹھا تھا تیسرا ڈور پھیلا رہا تھا۔ منجھلے بھیا (صفو بھیا) کرسی پر بیٹھے کرتا

چوس رہے تھے اور "مانجھا" بنوا رہے تھے اور چھوٹے بھیّا میلوں کے پچر کے پاس گڑی ہوئی آسمان سے باتیں کرتی ہوئی "چھتری" پر گرتے ہوئے کبوتروں کو دیکھ رہے تھے اور ناک سڑک سڑک کرتا لیاں بجا رہے تھے۔
جنگل خاں کو دیکھتے ہی لشکرپور کے ٹھاکر ریاست علی جو بڑے بھیّا کہے جاتے تھے۔ دوڑے۔ پیچھے پیچھے بھاگتے ہوئے چڑ یار کے ہاتھ میں شکرہ دے کر دیوان خانے کے ٹھنڈے مکلف تخت پر بیٹھ گئے۔ کھڑکھڑاتے ہوئے سفید غلاف کے گاؤ تکیے کو بغل میں داب لیا۔ جنگل خاں نے دروازے پر جوتا اتارا، انگوچھے سے پسینہ پونچھ کر پیروں کی گرد صاف کی اور بڑے بھیّا کے پیروں کے پاس آکر بیٹھ گئے۔ نفی میں سر ہلا کر بولے۔
"چودھری تو پیٹھے پر ہاتھ نائیں رکھے دے رہے ہیں۔"
"اچھّا۔"
"ہم نے بڑے بینیترے سے داؤں پھینکے مل وہ داب نہیں سہتے ہیں۔ کہنے لگے کہ بادل کے برابر کوئی چاندی لادلاوے تو بھی بادل نہیں مل سکتا۔"
"تم نے میرا نام تو نہیں لیا تھا۔"
"نہیں مالک ..... ہم تو بزار کی بات کر رہے تھے۔ ہم نے کہا سوداگر بارہ ہزار دے رہا ہے، اپنے آپ۔ اگر آپ بات کریں تو پندرہ تک دے مرے گا .... ... مگر۔"

"ہاں ... وہ بچیں گے نہیں۔"

"وہ نہیں بچیں گے؟"

جنگل خاں اٹھ کر چلا گیا۔ بڑے بھیاّ اسی طرح تکیہ بغل میں دابے بیٹھے رہے۔ تھوڑی دیر بعد اندر سے ملازم نے آکر خبر دی کہ کھانا لگ رہا ہے۔ وہ چپ چاپ بیٹھے رہے۔ جب تیسری بار نوکر نے یہی خبر دی تو وہ جھنجھلا گئے۔ کاٹ کھانے والی آواز میں بولے۔

"نہیں کھاتے کھانا۔"

"شکرہ تیار ہو رہا ہے ... ہاتھ میں لے لیجئے۔"

کسی نے گزارش کی۔

"نہیں لیتے شکرہ۔"

انھوں نے آواز کا ڈنڈا اٹھا کر دے مارا۔

کھلیان پڑنے لگے تھے۔ دھنکے ہوئے سونے کے انبار لگے تھے۔ ٹیلے کھڑے تھے۔ موٹی فصل نے دلوں میں تیوہار کی کیفیت پیدا کر دی تھی۔ جانور چکنے اور آدمی موٹے ہونے لگے تھے۔ کڑوی باتیں میٹھی ہو گئی تھیں اور بات بات پر ہنس پڑنے کو جی چاہتا تھا۔ لشکر پور کی جھیل کے کنارے بڑے بھیاّ برجس پہنے بوٹ

چڑھائے داہنے ہاتھ میں شکرہ بٹھائے کھیتوں کو نہارتے چلے جارہے تھے۔ پیچھے پیچھے چڑیا ر رومال میں گوشت باندھے اور سپاہی ٹانگن کی لگام پکڑے کندھے پر بندوقیں دھرے چلے آرہے تھے کہ دور سے پالکی آتی نظر آئی۔ چار کہار پالکی میں جڑے تھے چار خالی چل رہے تھے ایک سپاہی پہاڑی ٹٹو پر بیٹھا دھمکتا چلا آرہا تھا۔ بیل گاڑی کو دیکھ کر کہار نے آواز دی۔

"بھڑکن ہے"

پھر ادھر کی کھونٹیاں دیکھ کر ہانک لگائی۔

"لکھراش (قلم تراش) ہے"

بڑے بھیا نے چڑیا کو گولی ماری اور پالکی کو گھورا۔

"کہاں کی پالکی ہے؟"

بے اختیار ان کے منھ سے نکل گیا۔

ٹٹو پر بیٹھے سپاہی نے سلام کیا اور اتر کر جواب دیا۔

"مہرولی کی بٹیا کھیر آباد جائے رہی ہیں"

سپاہی نے ذرا دیر ان کے دوسرے سوال کا انتظار کیا۔ پھر اچانک ٹٹو پر بیٹھا اور دوڑ کر پالکی پکڑ لی۔

اماں کھانا کھا کر پاندان کھولے بیٹھی تھیں۔ چھوٹی چھوٹی گلوریاں لگا لگا کر کھا رہی تھیں اور پکار پکار کر عورتوں کو تقسیم کر رہی تھیں چھوٹے بھیا ان کا پچھوڑا

پکڑے بیٹھے تھے اور گلوری کے لئے ٹھنک رہے تھے وہ کبھی چمکارتیں پچکارتیں اور کبھی جھڑک دیتیں۔ پھر منجھلے بھیّا باہر سے بھاگتے ہوئے آئے اور ایک لفافہ ان کی گود میں ڈال کر منھ سے ریل گاڑی کی سیٹی بجاتے ہوئے بھاگ گئے۔ انھوں نے کچھ کہنے کے لئے منھ کھولا ہی تھا کہ چھوٹے بھیا بھی سٹڑی ہو گئے۔ اگالدان میں پیک تھوک کر انھوں نے خط کھولا۔ بڑے بھیّا کا خط دیکھ کر چونکیں۔ خط پڑھ کر چپ چاپ بیٹھی رہیں آنکھیں سوچتی رہیں۔ نوکروں کا کھانا تقسیم کرانے باورچی خانے گئیں تو سب سے پہلا کام یہ کیا کہ خط چولھے میں ڈال دیا۔

دوپہر میں جب منجھلے بھیّا اور چھوٹے بھیّا دونوں سو گئے۔ نوکر چاکر اپنی اپنی جگہ پر ہو گئے، دوہرے دالان کے پچھلے کمرے کے دروازے اندھی اور بہری بوا پنکھے کی رسّی لے کر بیٹھ گئیں اور جھوم جھوم کر پنکھا کھینچنے لگیں تب اماں نے بڑے بھیا کو طلب کیا۔ بڑے بھیا شرماتے ہوئے ٹیڑھے ٹیڑھے آئے اور اندھیرے کمرے میں تخت کے کونے پر بیٹھ گئے۔ اماں بھی اپنے کھرّے پلنگ پر سنبھل کر بیٹھ گئیں، اماں نے کھانس کر کمرے پر چھائی ہوئی ناگوار خاموشی توڑی اور بولیں۔

"مہرولی والے اس گھر کو جانتے ہیں . . . . خیر اس گھر کو جو ادھیں جانتا کون نہیں ہے۔ لیکن اللہ بخشے تمھارے باپ سے اور مہرولی کے چودھری بھائی

سے اچھے خاصے تعلقات تھے۔ آنا جانا تھا۔ کھانا پینا تھا۔ ہڈی بوٹی میں بھی وہ برابر کے ہیں۔ لیکن"

اتنا کہہ کر وہ چپ ہوگئیں پھر دھیمی آواز میں اسی طرح بڑے بھیّا کی مخالف سمت میں دیکھتی ہوئی بولیں۔

"لڑکی ذرا صورت میں کم ہے"

"اب سے دو برس پار.... جب چھوٹے بھیّا کو جوڑی آئی ہے اور میں مقبول میاں کے پاس گئی ہوں تو وہاں چودھرائن بھی تھیں اور بٹیا بھی تھی... چودھرائن خیر سیکڑوں میں ایک ہیں۔ لیکن لڑکی کم رو ہے۔ پھر گھر بھی سوتیلا ہے... اگر چودھرائن کے لڑکا نہ ہوا تو لڑکی جائداد کی بھی وارث ہوگی۔... صورت کی کمی کے ساتھ یہ بیشی بھی ہے..... یہ سب تو تمھارے سوچنے کی بات ہے۔ میرا کیا ہے.... ایک بہو صورت میں کم ہوگی تو اللہ رکھے دو بہوئیں صورت میں زیادہ آجائیں گی۔ پھر نگوڑی صورت بھی کوئی دیکھنے کی چیز ہے ایک سے ایک صورت داریں سال دو برس میں کوّے ہڑانے لگتی ہیں.... شریفوں میں صورت دیکھی بھی نہیں جاتی..... شکل تو رنڈی پتریا کی دیکھی جاتی ہے"

"کل جمعہ ہے مبارک دن ہے.... کہو تو میں نائی بھیجوں"

"تم تو بھیا بالکل گبرینے بیٹھے ہو"

"اچھا جاؤ.... میں انتظام کرتی ہوں"

لگناؤں کے بڑے بھیا جو بارات کے کھانے کے منتظم تھے ڈیوڑھی کے

صحن میں لگے ہوئے شامیانے کے سامنے ڈھیر برتنوں۔ کے کھانچوں کے پاس آکر

کھڑے ہوگئے۔ تہرولی کے چودھری کا نے پہچان گڑگڑاتے ہوئے دونوں ابرودو

کو اچکاکر ان کی طرف دیکھا۔

"نائد ناجی، سچ کہتا ہے"

"کیا"

"کوئی پانچ سو تو خالی لیٹر (دادھے) ہیں۔ ہاتھی گھوڑے الگ... آدمی

کا کوئی حساب نہیں"

"اور"

"اور کیا؟.... رنڈی پتریا، بھانڈ کشمیری، آتش باز باجے گاجے سب"

تہرولی کے چودھری کھرے پلنگ پر اٹھ کر بیٹھ گئے۔ پھر پاؤں لٹکا کر لال

نری کا جوتا پہنا اور کھڑے ہو گئے۔ ملازم جوان کے پلنگ کے پیچھے کھڑا ابانس کا فرشی

پنکھا ہلا رہا تھا۔ خاموش کھڑا رہا۔ چودہری نے اپنے کسمسلے ڈھیلے پاجامے کو کھینچ کر

توند پر چڑھایا۔ منہ میں زبان گھما کر کھڑا رہا۔ لگدی زمین پر کھینچ ماری۔ اور بڑے

رکھ رکھاؤ سے بولے۔

"کھانے کی فکر ہے؟"

"ہے تو۔"

"گاؤں میں سینکڑوں بجرا اکھڑا ہے۔ کھلوا لو۔ گھی تو بے حساب ہے ہی
رہا آٹا تو رام لال کو بلا کر حکم دے دو اور دیکھو۔"

"ہاں۔"

"زینو تو ایک ہی ہے نا ..... دو چار ہوتیں تو فکر کی جاتی۔"

گجگا داں والے اپنا کلف لگا پائجامہ کھڑکھڑاتے ہوئے ایک طرف ہو گئے
چودھری نے عصر کی نماز کے لیے وضو کراتے ہوئے ملازم کو بھیج کر سکونی کے بچے راج
سنگھ کو بلوایا وہ ریشمی کرتا، مہین دھوتی اور جودھپوری جوتا پہنے آئے اور کھچڑی
قلموں تک کی خبر لیتے ہوئے سفید مونچھوں پر انگلیاں پھیرتے ہوئے شامیانے
کے سجاؤ کا تنقیدی نظروں سے معائنہ کرنے لگے۔

"بھیّا۔"

"کہو۔"

"ٹھاکر پور والے تو عزت آبرو دینے پر تلے ہیں۔"

"کاہے۔"

"ارے ابھی پرسوں خبر آئی کہ برات میں ستو لہر وادر کوئی پانچ سو آدمی آئیں
گے اور آج خالی لہر دیا پانچ سو چڑھالائے ہیں آدمیوں کو تو جھونکو چولھے بھاڑ میں۔"

مکونی کے ٹھاکر جے راج سنگھ اسی طرح شامیانہ دیکھتے ہوئے بولے۔

" تم اپنے مسلمانوں کی چنتا کرو مسلمانوں کی۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ہندو ہزار بھی اتر پڑے تو کھلا کھلا کر مار ڈالوں گا اور سو پچاس آدمی کا کھانا بچا لاؤں گا۔"

" اچھا بھیّا جیسے آدمیوں کا بندوبست ہو گیا۔ ۔ ۔ جانوروں کا کیا ہو گا۔"

اب مکونی کے ٹھاکر نے چودھری کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔

" لڑکی کا بیاہ ہے چودھری۔ ۔ ۔ ۔ کہ گڑیوں کا کھیل؛ جب چارا چک جائے تو رعایا کے کھیتوں پر سپاہی بٹھا دو اور حکم دو کہ براتی کاٹ لے جائیں۔ برات بعد تخمیناً بانٹ دینا۔ ۔ ۔ ۔ کا یار تم ہوں آدمی ہو۔"

ھردولی کے چودھری شرماتے ہوئے ایک طرف چلے گئے۔ پھر مکونی کے ٹھاکر کے پاس ایک خوشامدی آکر کھڑا ہو گیا اور جھوٹ موٹ کا غصہ کرتے ہوئے ان آدمیوں کی شکایت کرنے لگا جنھوں نے بارات والے کنوئیں میں اتنی شکر جھونک دی تھی کہ پانی شیرہ ہو گیا۔

ھردولی کے اتر میں آم کے باغوں کے یہاں سے وہاں تک پھیلے ہوئے سلسلے میں بارات پڑی تھی۔ دور دور تک صرف آدمی اور جانور نظر آتے تھے۔ اساڑھ بھر چکا تھا۔ پہلا ڈونگرا ہی ایسا ٹوٹ کے برسا تھا کہ لو کی ماری زمین جل تھل ہو گئی۔

پھر آسمان سے ہری دوب برسی اور سارے میں پھیل گئی۔ اونچے مغرور درختوں نے نہا دھو کر ہرے پتے پہن لیے۔ سبزے کے عاشق بادل ایک، آدھ دن کا ناغہ کر کے آتے اور کھلیان کے کھلیان موتی لٹا کر چلے جاتے۔ حدِ نگاہ تک ہرے کھیتوں، کاہی باغوں، مٹیالی نم پگڈنڈیوں اور پانی سے رستی ہوئی کچی سڑک کا منظر پھیلا پڑا تھا۔ لڑکے بالے نہاتے دھوتے جانوروں اور سجتے بنتے براتیوں کا تماشہ دیکھ رہے تھے بڑے باغ کے شامیانے کے وسط میں نیم دائرہ بناتی ہوئی چارپائیاں پڑی تھیں ان پر شیروانی پوش باراتی لدے بیٹھے تھے۔ بیچوں بیچ میں لشکر پور کے ٹھاکر امانت علی کا بیٹا ٹھاکر ریاست علی دولھا بنا بیٹھا تھا اس کی چھوٹی چھوٹی سیاہ مونچھیں کھڑی تھیں................کالی آنکھوں میں اور سانولے چہرے پر شباب کی چھوٹ نے روشنی کر دی تھی۔ وہ سرخ زری پوت کا پاجامہ، سرخ اصطنبولی اطلس کا جامہ پہنے کمر میں کارچوبی دوشالہ باندھے اس میں مرصع قبضے کی تلوار لٹکائے آدھا آدھا سہرہ دونوں کنپٹیوں پر ڈالے پاؤں پر پاؤں رکھے بیٹھا تھا۔ اس کے سامنے خاندان کا قدیمی بھاٹ کان پر ہاتھ رکھے، تیوروں پر آگ جلائے سگنی ہوئی پاٹ دار آواز میں گا رہا تھا۔

اُدی لسکر پور کے مالک نکرے ہیں (نکلے ہیں)

جون کریں باگھن سے ٹھٹکرائی!

بادل کا بادل دھرے کاندھے پر

اور ہاتھاں جمدھر جیسے چمکے بجری
انگریجن کے کیسے کیسے گھوڑا ہاتھی
کاٹ کے پھینکین ہیں جیسے کھیرا ککڑی
جب دیکھیں "گورے" تو ہاں سے نایں چلت
تب گت موتن بھاگے بانس بریلی

ای لسکر پور کے مالک بیٹھے ہیں
جون کریں باگھن سے ٹھکرائی

پھر شفق نکلی جو سیاہ بادلوں کے پس منظر میں اور روشن اور حسین ہو گئی تھی۔ مغرب کی نماز کے بعد بارات اٹھنے لگی۔ شامیانے کے پاس محمود آباد راج کی "ٹلر پیاری" (ہتھنی کا نام) چاندی کا ہودج لادے، کار چوبی جھول پہنے، سفید گھنٹے لٹکائے کھڑی تھی۔ دولھا کے سوار ہوتے ہی بارات حرکت کرنے لگی۔ کان سے ٹاپ تک سجے ہوئے الھڑ گھوڑے اٹکھیلیں کرنے لگے۔ مہاوتوں نے مار مار کر ہاتھیوں کو سیدھا کیا۔ چنے ہوئے تیس چالیس اہڑ ساتھ تھے جن کے بیل جھولیں پہنے سنگوٹیاں چڑھائے گھنگھرو بجاتے نخریلی چال چل رہے تھے۔ کئی باجے پوری آواز سے بج رہے تھے۔ کئی آتش باز ایک ساتھ بان چھوڑ رہے تھے، چرخیاں چلا رہے تھے اور گولے داغ رہے تھے۔ بہت سی طوائفیں، اور میراثی اور بھاٹ آگے پیچھے مبارکبادیاں گاتے چل رہے تھے سڑک کے دونوں طرف چھوٹے چھوٹے گھروں

کے دروازوں پر بندھے ہوئے جانور بھڑک رہے تھے اور عورتیں اور بچے کانوں تک آنکھیں پھاڑے بارات دیکھ رہے تھے اور اپنے قدموں میں برستے ہوئے نچھاور کے پیسے لوٹ رہے تھے۔ سڑک کے کنارے میدان میں پیشوائی کے لیے آدمیوں کا جنگل کھڑا جھوم رہا تھا اور اس کے پیچھے گیسوں اور ہنڈوں کی تیز روشنی میں مہرولی کی ڈیوڑھی اپنے ماتھے پر جگمگاتی ہوئی "میور" پہنے چمک رہی تھی، ایک طرف سے آدمیوں کو چیرتا ہوا مہرولی کا سدھا ہوا، سجا ہوا بادل (ہاتھی کا نام) آیا اور دولھا کو سلام کر کے گھوم گیا۔ اور اپنے عقب میں بارات لیے ہوئے "دوالے" پر چلا۔ دولھا نے کنگنے اور انگوٹھی اور مہندی سے مرصع ہاتھ نکال کر سہرے کو ایک طرف کر دیا۔ مہرولی کے ہاتھی کو نچا اور بادل کو دیکھتا رہ گیا۔ پھر مبارکبادیاں گائی جانے لگیں اور مہرولی کا بادل ایک طرف گھوم گیا۔ اس کی جگہ پر محمود آباد راج کی ٹبلر پیاری جم کر کھڑی ہو گئی۔ پھر اپنی سونڈ میں بھرا ہوا معطر پانی ان عورتوں پر پھینکا جو زرق برق لباس پہنے زیوروں میں گندھی ہوئی ڈیوڑھی پر ہنسی کھڑی تھیں ان عورتوں اور لڑکیوں کو ڈھکیل کر ایک توانا عورت چاندی کے موٹے موٹے زیوروں میں کھنکتی ہوئی دونوں ہاتھوں سے ایک پیتل کا تھال سنبھالے آئی اور ہاتھی کے قدموں پر اس تھال سے آرتی سی اتارنے لگی جس میں گھی کے چراغ تھے پان کے بیڑے اور پھولوں کے گجرے تھے اس عورت کے مڑتے ہی لڑکیوں نے تل اور بھنے ہوئے چاول اور پھول کی پتیوں سے مٹھیاں بھر بھر کر دولھا پر دھاوا

کیا۔ اس بار میں چھت پر کلبلاتی ہوئی عورتوں نے بھی اپنی توفیق کے مطابق حصہ لیا۔ جب تمام شگون پورے ہو گئے تب بٹلر پیاری کو مہاوت نے بٹھا دیا اور گجگا واں کے بڑے بھیا نے دولھا کو گود میں بھر کر اتار لیا۔ اور شامیانے کے قلب میں لگے ہوئے نمگیرے کی مسند پر بٹھا دیا۔ اس کے تین طرف چاندنی لگے تختوں کے چوڑے چوڑے حاشیے تھے جن پر معزز اور شیروانی پوش باراتی بیٹھے ہوئے تھے۔ زمین پر پیال بچھا کر فرش لگا دیا گیا تھا اس پہ آدمی ڈھیر تھے جب ذرا اٹھنے بیٹھانے کا ہنگامہ ختم ہوا تب لشکر پور اور مہرولی کے بڑے بوڑھوں میں سرگوشیاں شروع ہوئیں۔ ہوتی رہیں۔ پھر ایک بزرگ جو رشتے میں ٹھاکر ریاست علی عرف رسّو بھیا کے ابا ہوتے تھے دولھا عرف رسّو بھیّا کے پاس آئے۔ ان کے کان میں اپنا پوپلا منھ رکھ کر ڈکارے۔

"مہرولی والے ایک لاکھ اکیاون ہزار مہر مانگت ہیں"

"آپ پورے دو لاکھ کہہ دیجئے"

رشتے کے ابا کی آنکھیں پھیل گئیں۔

نکاح کے بعد کھانے کی قیامت برپا ہوئی۔ شرابی باراتیوں کو شراب، افیمچی باراتیوں کو افیم (افیون) اور بھنگڑی باراتیوں کو بھنگ تقسیم ہوئی۔ جانوروں

کو راتب تول تول کر دیا گیا اور چارہ کھیتوں سے گیسوں کی روشنی میں کٹوا دیا گیا۔
بھر ولی اور بھر ولی کے ارد گرد کئی کئی کوس تک کی آبادی سمٹ آئی تھی اور گاؤں بھر
میں برپا ناچ کی محفلوں کے گرد بھیڑ لگائے عیش کر رہی تھی۔ اس گھڑی ان کی زندگی
کے سارے دکھ بھر ولی کے چودھری کی اکیلی بٹیا کی شادی میں چاکری کر رہے تھے اور
برسوں سے بن باس پر گئے ہوئے سکھ واپس آ گئے تھے اور ان کو کھانا کھلا رہے تھے،
حقے پلا رہے تھے اور ناچ دکھا رہے تھے۔ جب مرغے بولنے لگے تب بھر ولی کے چودھری
اس پھولداری سے باہر نکلے جو ان کے دور تک پھیلے ہوئے پکے مکان کی پشت
پر لگی تھی اور جس میں وہ بارات کی آمد کے وقت سے پردہ کیے پڑے تھے کہ کہیں باراتی
ان کا منھ نہ دیکھ لیں اور ان کے خاندان کی ناک نہ کٹ جائے۔ وہ ہر طرف سے اطمینان
کرتے ہوئے بجے راج سنگھ کے خیمے میں پہنچے جہاں ٹھاکر چوکی پر بیٹھے ہوئے آدمیوں
کو ناشتے کے لیے ہدایتیں دے رہے تھے۔

"بھیا"

"ہاں"

"ایک گزارش ہے"

"کہو"

"اب آپ بھی کھانا کھا لیجیے"

"میں چودھری تمہارے یہاں کا کھانا کھانے تھوڑی آیا ہوں ۔ ۔ ۔ میں تو

بیٹوا (لڑکی) کو بدا (رخصت) کرنے آیا ہوں"

"وہ تو ٹھیک ہے ..... لیکن"

"دیکھو چودھری اس رشتے میں بات نہ کرنا ورنہ میں ابھی ہاتھی کھنچوا کر سوار ہو جاؤں گا۔ ہا .... ہاں"

"میری جو غلطی ہو اسے"

"اس پر بات کرنے کوئی آنا ..... ہاں بے کلوا؟"

"مالک"

"تیار ہے؟"

"تیار ہے مالک"

اور کلوا بھنگ کا لمبا مراد آبادی گلاس ہتھیلی پر رکھ کر ان کے سامنے کھڑا ہو گیا۔

جب صبح دھوپ پھیل گئی اور دولھا ناشتہ کر چکا تب ریشمی چوڑی دار پاجامے پر زربفت کی شیروانی پہنی گلے میں بدھیاں ڈالیں اور سہرا باندھ کر اندر سلام کرنے چلا۔ ڈیوڑھی سے اندر صحن کے شامیانے اور شامیانے سے دالانوں، کمروں، صحنچیوں اور چھتوں تک عورتیں ہی عورتیں بھری تھیں۔ بیبیاں دولھا کو اپنے حلقے میں لئے لڑکیوں کی مار سے بچاتی ہوئیں اور لڑکیوں کو جھوٹ موٹ جھڑکتی ہوئیں چوکے پر لے گئیں اور مسند پر بٹھا دیا۔ یہاں خوشدامن نے اس کی بلائیں لیں اور گاؤ کو ٹکا کر اس کی پیٹھ سے لگا دیا اور سہرا الٹ دیا۔ دولھا کی نگاہ اس تندرست

سفید ہاتھ پر پڑی جو گٹّے سے آدھی کلائی تک زیوروں میں گندھا ہوا تھا اور جس کی انگلیاں انگوٹھیوں سے جگمگا رہی تھیں۔ اس نے بادل کو دیکھنے کے بعد پہلی بار اپنی نگاہ کو آوارہ چھوڑا تھا۔ وہ دیکھتا رہا پھر اس کی نظر یاقوت پر رکھے ہوئے اُس شمعدان پر پڑی جس کے چاندی کے دستے پر سونے کا نفیس کام چمک رہا تھا۔ اس کی بیوی زینت آرا بیگم کی سوتیلی، جوان، خوبصورت ماں بھاری جوڑا پہنے، عطر میں بسی ہوئی اس کے پاس بیٹھی تھیں، عورتوں کے ریلے کو روکنے کے لئے ایک بار وہ گھومیں تو پھولوں اور زنجیروں سے گندھی ہوئی معطر، سیاہ، دراز چوٹی اس کے زانو پر لہرا گئی۔ جب آپا کو یقین ہو گیا کہ نوجوان داماد ان کو بے طرح گھورے جا رہا ہے تو وہ تھوڑا سا شرما گئیں اور اپنے اعصاب پر قابو پانے کے لئے میراثنوں کو گانے کا حکم دے دیا۔

میراثنوں نے عورتوں کو ڈھکیل ڈھکیل کر اپنے لئے جگہ بنائی پھر اس حلقے میں ان کا ایک گروہ آیا جو لانبے کرتے، اونچی دھوتیاں اور ڈھیلے ڈھالے چمرودھے جوتے پہنے تھا۔ نقلی مونچھیں لگائے تھا۔ سات سات ہاتھ کی بھیانک لاٹھیاں باندھے تھے۔ اور اپنی پھولی پھولی پگڑیوں سے نکلتے بھاگتے بالوں کی مسلسل گوشمالی کر رہا تھا۔ کسی نے ڈھولک پر تھاپ دی۔ اور وہ سب ایک ساتھ پوری آواز سے مردانی گالیاں گانے لگیں جب دولھا کے سارے رشتہ دار ختم ہو گئے اور گالیاں خرچ ہو گئیں اور ان کے دم پھول گئے تب دولھا کی آپا نے ہاتھ کا اشارہ کیا۔

وہ مردوں کی طرح چھوٹی ذات کی جوان عورتوں کو چھیڑتی ہوئی چلی گئیں۔ پھر ایک رشتے کی دو یا ساس نے اس کا عزیزدار بیویوں سے تعارف کرایا جب یہ مرحلہ بھی انجام پا گیا۔ تب آپا نے دوبیوں سے بھری ہوئی چاندی کی کشتی لاکر اس کے سامنے رکھ دی۔ اور چاہا کہ دولھا کا ہاتھ اس سے چھوا دے۔ لیکن دولھا نے دونوں ہاتھ سمیٹ کر گود میں بکھرے ہوئے پھولوں میں چھپا لئے۔ آپا نے مسکرا کر مٹھی میں دبے ہوئے مخمل کے بٹوے کی ڈوریاں کھینچیں اور اس میں سے پانچ اشرفیاں نکال کر کشتی میں رکھ دیں لیکن اس نے اپنے ہاتھ باہر نہ نکالے آپا نے پھر بٹوہ کھولا اور چھ اشرفیاں نکال کر کشتی میں رکھ دیں اور شیریں ناگواری سے بولیں "اے بھیا اب تو لے لو" لیکن بھیا سفر میں کنکھیاں ڈالے اور گود میں ہاتھ چھپائے اسی طرح بیٹھے رہے۔ اب بیبیوں میں سرگوشیاں ہونے لگیں۔ آخر بڑی دیر کے بعد شہ بالا بولا۔

"بھائی جان ہاتھی مانگتے ہیں"

تھوڑی دیر تک خاموشی رہی پھر عورتیں کرّاڈں کرّاڈں بولنے لگیں۔ آپا نے اس کے کندھے پر جوان ہاتھ رکھ کر کہا۔

"یہ نیک، شگون کی بات ہے اسے لے لو۔ پھر ہاتھی بھی دیں گے"

لیکن وہ ٹس سے مس نہ ہوا۔ آخر اندر کی بات باہر پہنچی، چودھری نے سنا تو پہلے مسکرا کر چپ ہو رہے پھر کہلوایا کہ وہ ہاتھی پسند کریں میں خرید دوں گا اس پر جواب

ملاکہ ہم مہرولی کا ہاتھی لیں گے۔ یا دل لیں گے اور بادل ہی پر چڑھ کر لشکر پور جائیں گے۔ جناتی دلڑ کے والے، اور براتی دونوں ہی لطف لے رہے تھے۔ معاملہ سسر داماد کا تھا بولتا کون ؟ ادھر چودھری کے تیور پر بل پڑ گئے۔ تھوڑی دیر پیچ و تاب کھا کر ٹھہر گئے۔ پھر جواب کی منتظر ناون کی طرف نگاہ کی اور بولے۔

"دولھا سے کہو سلامی کا روپیہ لے کر میرے پاس آئے"

پھر ہٹو بچو کو شور ہوا اور دولھا بغیر سلامی کا روپیہ قبول کئے، خالی ہاتھ شہ بالا کے ساتھ اپنے نائیوں اور خدمت گاروں کے جلو میں آکر چودھری کے پلنگ کے سامنے کھڑا ہو گیا۔ سلام کے جواب میں بیٹھنے کا حکم پاکر کرسی پر بیٹھ گیا۔ سہرا اس کے شانوں پر پڑا تھا۔ چہرے پر سنجیدگی برس رہی تھی۔ چھوٹی ڈاڑھی گھنی سیاہ مونچھیں کھڑی تھیں چودھری اس کی شخصیت کا رعب دیکھتے رہے پھر پیچوان کی نَے منھ سے نکال کر پٹی پر ڈال دی۔

"اس گھر کی ریت ہے کہ چوتھی سے پہلے داماد کو منہ نہیں دکھایا جاتا لیکن تم نے ایسی ضد کی کہ صدیوں کے رسم و رواج توڑنا پڑے اور تم سے بات کرنا پڑی زینو۔ مہرولی کی وارث ہے زینو تمہاری بیوی ہے۔ یعنی مہرولی تمہاری ہے۔ اسی لئے میں نے جہیز کے سلسلے میں کوئی اہتمام نہیں کیا ورنہ جہیز تو میں اتنا دیتا کہ لشکر پور میں رکھنے کا ٹھکانہ نہ ہوتا۔ رہا ہاتھی کا معاملہ تو خدا کے فضل سے تم خود ہاتھی نشین ہو اور میں تمھیں ہاتھی دے سکتا ہوں۔ براتی اور جناتی دونوں ملا کر کوئی درجن بھر

ہاتھی یہاں کھڑے ہیں تم پسند کرو میں خرید دوں۔"

"میں نے ہاتھی کہاں مانگا؟ . . . میں تو بادل مانگتا ہوں۔"

چودھری جو اپنی پر اثر تقریر سے مطمئن ہو چکے تھے چونک پڑے۔ گردن جھکا کر تھوڑی دیر پیچوان کی نئے سے کھیلا کیے پھر آنکھ اٹھا کر دولھا کو دیکھا۔ آنکھوں نے دولھا کو اٹھا کر نگل لیا۔

"بادل ہاتھی نہیں ہے . . . . بادل میرا بیٹا ہے . . . . اور بیٹیوں کے جہیز میں بیٹے نہیں دیے جاتے۔"

یہ کہہ کر چودھری نے اپنے جوتے پہنے اور پائجامہ اوپر کھسکاتے ہوئے اٹھ گئے۔ ٹھاکر امانت علی رئیس لشکر پور نے اپنے نائیوں اور خدمت گاروں اور ان آدمیوں کو جو ادھر ادھر سے سمٹ آئے تھے سوچتی ہوئی سیاہ آنکھوں سے دیکھا اور ان تمام آنکھوں میں اپنی بے عزتی کی یکساں عبارت پڑھ لی۔ کرسی پر بیٹھے بیٹھے اپنا وزنی سہرا اتارا۔ شہ بالا نے ہاتھ پھیلا دیے لیکن انھوں نے ایک خدمتگار کی گود میں پھینک دیا اور کھڑے ہو گئے تیز تیز قدم رکھتے ہوئے بارات کی قیام گاہ کی طرف چل پڑے۔ بوڑھے بوڑھے باراتیوں نے لپک کر انھیں آلیا۔ لیکن وہ ہر سوال، ہر گزارش اور ہر مشورے کو ٹھکراتے ہوئے شامیانے پر آ گئے اور بہادت کو حکم دیا کہ "ہٹلر پیاری" فوراً سجی جائے۔

سرخ پوت میں لپٹی ہوئی فنیس مہرولی کی ڈیوڑھی سے اٹھی اور رینگتی ہوئی آکر بارات کے شامیانے کے پاس بیٹھ گئی۔ سارے باراتی قیام گاہ پر سمٹ آئے۔ سارے جناتیوں کے بال لمبے ہو گئے آنکھیں چھوٹی ہو گئیں۔ دور دور تک کوئی آواز نہ تھی۔ سناٹا ایک بھیانک سناٹا چیخ رہا تھا..... مکونی کے ٹھاکر جے راج سنگھ اور جھام پور کے بڑے بھیّا شیخ محبت علی دوسرے بڑے بوڑھوں کے ساتھ شامیانے کے پہلو میں لگی ہوئی چھولداری میں بیٹھے بیٹھے سوچتے رہے کہ وہ کیا کریں..... مہرولی کے چودھری اپنے کینوس کے چھوٹے سے خیمے کے کھرّے پلنگ پر پڑے تھے۔ چلم جل گئی تھی مکھیاں شربت کے گلاس پر لپٹی ہوئی تھیں۔ ہوا بند تھی۔ ان کے پسینہ بہ رہا تھا۔ لیکن وہ کونے میں کھڑے ہوئے فرشی پنکھے کی خدمت کے متحمل نہیں ہو سکتے تھے اس لئے کہ وہ تنہائی چاہتے تھے۔ تنہائی جس نے ان کی آنکھوں کے سامنے خود ان کی زندگی کی کتاب کھول کر رکھ دی تھی اور وہ اس میں کھو گئے تھے۔ ڈوب گئے تھے۔

لکھنؤ کے حاکم شیخ جب مغل شہنشاہ سے ٹکرانے لگے تب صفدر جنگ وزیر الممالک کی خلعت پہن کر چڑھ آئے۔ لیکن شیوخ کی تلواریں دیکھ کر گومتی کے کنارے پڑے

رہے ایک رات جب چاند سو رہا تھا۔ تارے سو رہے تھے گومتی سو رہی تھی اور خود شیوخ کی تقدیر سو رہی تھی صفدر جنگ نے دریا اتر کر شبخون مارا اور قلعے پڑھاوا کر کے وہ تلوار کاٹ کر پھینک دی جو پھاٹک پر لٹک رہی تھی اور ایک زمانے سے شیوخ کی ہیبت کے نام پر سجدے وصول کر رہی تھی۔ اسی حکمراں خاندان کے ایک بزرگ شیخ تہور علی نے سیتاپور میں دریائے گھاگھرا کے کنارے تہرولی نام کے گاؤں میں پناہ لی۔ اور ایک کچی گڑھی بنا کر رہنے لگے۔ تہرولی کے شیخوں نے مدتوں اس طرح زندگی کی کہ جب زمین تنگ ہو جاتی تو اطاعت قبول کر لیتے اور جب تلواروں پر زنگ لگنے لگتا اور گھوڑوں پر چربی چڑھنے لگتی تو آس پاس کے علاقے داب کر بغاوت کر دیتے۔ آخر آخر جب واجد علی شاہ شکار کے لئے نکلا اور بہرائچ جاتے جاتے تہرولی کی طرف گھوم پڑا تو شیخ مظفر علی نے تلواریں ہلا ہلا کر اپنے خاندان کی روایات کا احترام کیا۔ پھر شتر سوار گزار علاقوں میں روپوش ہو گئے نواب نے پیام بھیجا کہ اگر حاضر ہو جائیں تو جان کے ساتھ ساتھ علاقہ بھی بخش دوں گا۔ حاضر ہو گئے۔ نواب نے شیخ مظفر علی کے بجائے چودھری مظفر علی کہہ کر مخاطب کیا اور پوچھا کہ سالانہ کیا دو گے۔ جواب دیا کہ سالانہ راجاؤں سے لیجئے ہم سپاہی ہیں جب طلب کیجئے گا آل اولاد سے آئیں گے اور نچھاور ہو جائیں گے۔ "اختر نگر کا پیا" "جانِ عالم" اس جواب کے بانکپن پر تڑپ اٹھا اور خلعت پہنا کر بہرائچ کے لئے سوار ہو گیا۔ جب آزادی کی پہلی لڑائی چھڑی اور حضرت محل لکھنؤ

ہار کر بھاگیں تو" بادن فقیروں کی سرکار" خیرآباد کے پاس سو پچاس سواروں کے جلو
میں ایک دس بارہ برس کا لڑکا کمیت گھوڑے پر سوار ہتھیار لگائے سلام کے لئے
پیش ہوا۔ پوچھا" یہ کون ہے" آواز آئی یہ انھیں چودھری مظفر علی کی اکلوتی نشانی
ہے جنھوں نے ہزار سواروں کے ساتھ انگریزوں سے چاند باغ چھین لیا تھا اور
اپنے خون سے گومتی کو سینچ دیا تھا۔ جوگن ملکہ نے دو پوری روپے کی نذر قبول کی اور
اپنے ارد گرد نگاہ ڈالی۔ تیل گاؤں سے رسد لانے والا ہاتھی ساتھ کھڑی ہوئی زخمی
ہتھنی کو چھیڑ رہا تھا۔ حکم ہوا، چودھری غضنفر علی ابن چودھری مظفر علی کو بخشش دو۔
چودھری غضنفر علی کے وہ عزیز جو لکھنؤ کی شیعہ حکومت سے پشتینی عداوت رکھتے تھے
اور انگریزوں کے شانہ سے شانہ ملا کر گھوڑے دوڑا چکے تھے اور غدر کے بعد راجہ
نواب بن چکے تھے اس وقت آڑے آئے اور چودھری غضنفر علی کے لئے اتنا بچا
لیا کہ وہ اپنے علاوہ ملکہ کے بخشے ہوئے ہاتھی اور ہتھنی کی بھی پرورش کر سکے۔ چودھری
غضنفر علی کے سترہ بیٹے ہوئے لیکن سب شیرخوار ہی مر گئے۔ آخر ان کی پانچویں
بیوی سے اٹھارویں بیٹے چودھری اکبر علی ہوئے۔ اور ہر ولی کے چودھری کے نام
سے بجنے لگے۔ اور جو اس وقت کینویس کے خیمے میں پڑے ہوئے دیکھ رہے تھے کہ
انھوں نے کیسے کیسے جتن کیے، کیسے کیسے پاپڑ بیلے۔ کن کن راجاؤں کے پشتینی
مہاوتوں سے سینہ بہ سینہ آئے ہوئے نسخوں پر عمل کر کے شاہی ہتھنی کے بطن سے
بادل پایا تھا۔ ہائے وہ کیسا غمزدہ دن تھا جسے بادل کی پیدائش کی خوشی نے

قلعی کر دیا تھا۔ سیتاپور کے انگریز سول سرجن نے تفصیلی طبی معائنہ کر کے حکم لگا دیا تھا کہ وہ اولاد پیدا کرنے کے اہل نہیں ہیں اور وہ جوانی میں بوڑھے ہو کر کمر پر ہاتھ رکھے ٹہل رہے تھے کہ بڑے فیل بان نے جنگل سے آکر خبر دی اور وہ فوراً سوار ہو کر پہنچے اور اس "زچہ اور بچہ" کے لانے کا بندوبست کیا۔ جس نے پالتو ہاتھی کی تاریخ میں نئے باب کا اضافہ کیا تھا۔ پھر ۔ ۔ ۔ پھر بادل کو پالا گیا۔ بادل جو چودھری اکبر علی کا بیٹا تھا۔ چہرولی کا رئیس زادہ تھا۔ تھوڑے ہی دنوں میں اس کی خوش قامتی اور نیک اطواری کی دھوم مچ گئی وہ محمود آباد راج کی "بٹلر پیاری" کو جس کی اودھ میں نظیر نہ تھی دیکھ کر حقارت سے مسکرا دیا کرتے۔ ہاتھی کے مقابلے پر ہتھنی کو سدھانا بہت آسان ہوتا ہے۔ پھر بھی بادل بٹلر پیاری سے کسی بات میں کم نہ تھا۔ نہ صرف یہ بلکہ کئی باتوں میں آگے تھا۔ لیکن چونکہ "بادل" ایک چھوٹے سے رئیس کے پاس تھا اس لیے اسے وہ شہرت نہ مل سکی جس کا وہ حقدار تھا۔ پھر وہ اس جوڑے کا نام یاد کرتے کرتے تھک گئے جس نے بادل کو خریدنے کی حسرت نہ کی تھی پھر انہوں نے دیکھا کہ ان کی بیوی نے زینو کو جنم دیا اور خود مر گئی۔ شاید ڈاکٹروں سے یہ شرط جیتنے کے لئے وہ زندہ تھی۔ زینو کی معصوم کلکاریاں اور بھولی باتیں تک بادل کی محبت کا سودا نہ کر سکیں۔ جب زینو جوان ہوئی تو انھوں نے غور سے دیکھا کہ اس کا رنگ کالا ہے ہاتھ پیر سوکھے ہوئے اور آنکھیں چندھی ہیں یہ دیکھ کر وہ اداس ہو جاتے لیکن نئی نویلی دولہن یہ کہہ کر ان کی ڈھارس بندھاتی کہ زینو کیسی بھی سہی آپ کی

بیٹی ہے جھرولی کی وارث ہے اور جھرولی کی وارث کے لیے رشتے زمین سے اگیں گے اور آسمان سے برسیں گے لیکن ہوا یہ کہ پیغام درجنوں آئے لیکن بس آکر رہ گئے بارش کے انتظار میں ان کا ایک ایک خواب سوکھ گیا۔ ایک ایک خیال سوکھ گیا پھر معلوم نہیں کس نیکی کے بدلے میں لشکر پور کے رئیس کا پیغام آیا وہ نہال ہو گئے۔ تھوڑی دیر کے لیے ان کے ذہن کے دلدّر دھل گئے۔ حالانکہ ان کے دل کے چور نے اس وقت تک انھیں قرار نہ لینے دیا۔ جب تک نکاح نہ ہو گیا۔ اور اب سب کچھ ہو کر یہ قیامت کھڑی ہو گئی۔ کاش۔ جے راج سنگھ پہرے پر کھڑے ہوئے سپاہی کو ہٹا کر خیمے کے اندر آ گئے اور اٹھتے ہوئے چودھری کا شانہ دبا کر لٹا دیا۔ خود پٹی پر ٹک کر ان کی پیٹھ پر ہاتھ رکھ دیا۔ اگر آہ ازیں روتی ہیں تو روتی ہوئی آواز میں کہا۔

"کیا بارات واپس چلی جائے؟"

چودھری نے داہنی آنکھ کا گوشہ پونچھ کر چپکے سے جواب دیا۔

"بارات میری لڑکی کو بیاہنے نہیں آئی تھی۔ بارات ہاتھی بیاہنے آئی تھی اور ہاتھی بیاہے نہیں جاتے۔"

تھوڑی دیر بعد جے راج سنگھ اٹھے اور خیمے کے دروازے پر کھڑے ہوئے جگاواں کے بڑے بھیّا کو ساتھ لے کر بارات کی قیام گاہ پر پہنچے۔ ہاتھی بٹھائے جا رہے تھے۔ گھوڑے کھنچے کھڑے تھے۔ ادّھے جوڑے جا رہے تھے۔ اچھا خاصا

شور تھا لیکن۔ لیکن یہ شور آدمیوں کی آوازوں سے خالی تھا۔ جے راج سنگھ
سیدھے ٹھاکر ریاست علی کے پاس چلے گئے جو ننگے سر، بغیر بدھیوں کے شیروانی پہنے
"بٹلر پیاری" کے پاس ٹہل رہے تھے۔ انھوں نے جے راج سنگھ کو سلام کیا اور ان
کے پاس جاکر احترام سے جھکے اور خاموش کھڑے ہو گئے۔ پھر دھیرج سے بولے۔
"مکونی اور لشکر پور ایک تھا۔۔۔۔ تمھیں معلوم ہے؟"

"جی"

"۱۸۲۳ء میں تمھارے پردادا جو میرے دادا کے بڑے بھائی تھے مسلمان
ہو گئے تھے پھر بالا پور راج کی لڑکی سے شادی کی اور لشکر پور آباد کیا۔ "لشکر شکن"
تمھارے پردادا کے ہاتھی کا نام تھا۔ اسی کے نام پر گڑھ آباد ہوا۔ پھر مکونی سے لشکر پور
چھٹ گیا۔ تمھاری ہڈی اور تمھارا خون میری ہڈی اور میرا خون ہے"

"جی"

"ہمارے خاندان میں کبھی ایسا نہیں ہوا کہ بہو کا ڈولا چھوڑ کر بارات اٹھا
لی جائے"

"لیکن آج ہوگا"

"بُرا ہوگا بیٹا۔۔۔ بہت بُرا ہوگا"

"دنیا میں سب اچھا ہی اچھا کہاں ہوتا ہے چاچا جی؟"
پھر مکونی کے ٹھاکر اور جگا داں کے بڑے بھیا کے دیکھتے ہی دیکھتے "بٹلر پیاری"

بٹھادی گئی لشکر پور کے ٹھاکر ریاست علی چاندی کے ہودج میں سوار ہوگئے، سینکڑوں اد ھیوں پر مشتمل بارات دھول کے بادل اڑاتی لشکر پور والی سڑک پر غائب ہوگئی۔ ننگی بدنصیب فینس پیچھے پیچھے رینگ رہی تھی۔

جہاں آئینے جھوٹ بولتے ہوں اور اپنے آپ میں ہمت نہ پاتے ہوں کہ کبھی زینت آرا بیگم سے سچ بول کر اقرار کرلیں کہ وہ بدصورت ہے وہاں بھوکی ننگی عورتوں کے منھ میں ایسی لمبی زبان کہاں سے آئے جو سچ بولے اور بھوک سے بلبلا کر مرجائے، اور عریانی سے شرما کر گر جائے۔ ماں کے مرتے ہی چودھری اکبر علی نے زینت آرا بیگم کو باپ ہی بن کو نہیں ماں بن کر بھی پالا۔ جب دوسری شادی کی تو حسین اور کمسن دولھن کی خواب گاہ میں داخل ہو کر جو پہلی گفتگو کی وہ زینت آرا بیگم کے متعلق تھی اور آپا جان نے جو زینت آرا بیگم سے عمر میں کچھ ایسی زیادہ بڑی نہ تھیں، اپنے رشتے کا وہ بھرم رکھا کہ دور دور تک ان کی مثال دی جاتی۔ وہ ارمان اور حوصلے، وہ چاؤ اور چونچلے جو صرف ان ماؤں کا مقدر ہوتے ہیں جو آسینوں پر دل ٹانکے پھرا کرتی ہیں۔ زینو کی شادی میں آپا جان نے وہ تمام کے تمام برتے اور بڑی دانش مندی سے اپنے چکرا تے ہوئے سر کو سنبھال کر کوشش کی کہ زینو۔ یہ بری خبر نہ سن سکے۔ لیکن بری خبریں زبانوں کی بیساکھیاں لگا کر نہیں چلتیں۔ نقارۂ خدا بن کر بجتی ہیں۔ اکلوتی، لاڈلی، ضدی، لاڈلی بیٹی کے کانوں میں جب یہ گولی لگی تو وہ اپنی انا کی گود میں ڈھے گئی۔ جب ہوش آیا تو اس نے دیکھا کہ سینکڑوں خاموش

زبانیں اور بولتی ہوئی آنکھیں ترس کھا رہی ہیں بھاری جوڑا اسے ڈسنے لگا اور زیور

کاٹنے لگے۔ اپنے بدن سے اٹھتی ہوئی اُبٹن، پھولوں اور سہاگ کی خوشبو سے گھن

آنے لگی وہ چوٹ کی گرمی میں اٹھی اور سیدھی حمام میں گھس گئی۔ خوب مل مل کر

نہائی اور کنوارا پنے کے سیدھے سادے کپڑے پہن کر اسی سیجنی میں پڑ رہی جہاں اُن

کا ماتھا باندھا گیا تھا۔

نہ مہرولی میں وبا پھوٹی تھی نہ مہمانوں کے گھروں سے کسی ناگہانی کی خبریں آئی

تھیں۔ لیکن شادی میں شرکت کے لئے آنے والا ایک ایک آدمی بغیر کسی تمہید و

دیباچے کے رخصت ہو گیا۔ چودھری اکبر علی نے اپنی آنکھ کے شامیانے سے لے کر

تنور کے گڑھے تک ایک ایک چیز جو جہاں سے آئی تھی وہاں پہنچا دی۔ رخصت

ہونے والے کنبوں کے ایک ایک دودھ پیتے بچے تک کا حساب کر کے ناشتے اور

کھانے کا بندوبست کیا اور کیسے کیسے کڑے وقت آئے لیکن وہ ہر بار اپنی مغرور

آنکھوں کو رسوائی میں ڈوبنے سے بچا لائے۔

ساون چڑھنے لگا تھا "ہتھیا نحست" لگ گیا تھا۔ گلیاروں میں نہریں بہہ

رہی تھیں۔ کھیت تالاب ہو گئے تھے، پرنالوں اور نالیوں کے ذریعہ آئی ہوئی مچھلیاں
آنگنوں اور چھتوں پر چمک رہی تھیں: لڑکے گھر بیٹھے فنکار کھیل رہے تھے۔ زندگی
ظالم زندگی جو ماضی کو یاد نہیں کرتی اور مستقبل کا اندیشہ نہیں رکھتی ہردولی کے ان آدمیوں
پر مسلط ہو چکی تھی جو چودھری کی بٹیا کے غم میں اونگھ رہے تھے۔ درختوں میں جھولے
پڑنے لگے تھے۔ سڑکوں پر پتاور کے پٹاخے دغنے لگے تھے۔ چوپایوں میں "آلھا"
گایا جانے لگا تھا۔ ہر طرف ساون ہی ساون نظر آتا تھا۔ وہ دن پوری برسات
بھری برسات کا دلارا دن تھا۔ آسمان پر ہاتھی لڑ رہے تھے۔ گرج رہے تھے۔
برس رہے تھے۔ سیاہ منقش ستونوں پر رکھے ہوئے بھاری چھپر کے نیچے تخت پر سوزنی
پڑی تھی۔ کیسیلے گاؤ تکئے سے لگے ہردولی کے چودھری بیٹھے تھے۔ سامنے صحن میں بادل کھڑا
تھا۔ سونڈ نچا نچا کر آوازیں نکال نکال کر برسات کا جشن دیکھ رہا تھا اور خوش ہو رہا
اس کے موٹے، مخروطی سفید دانتوں کے سروں پر پیتل کے چھلے ڈھل کر اور چکنے لگے
تھے۔ چودھری جلتے ہوئے حقے کو گڑ گڑائے جا رہے تھے۔ ہمیشہ کی طرح گھر کے بڑے
دوہرے دالان میں پتاور کا جھولا ڈال کر آدمی نکل آئے تھے اور ڈیوڑھی میں بیٹھے
بیٹھے چلم پی رہے تھے۔ بھگوان دین حلوائی گرم گرم اندرسوں کا تھال اندر بھجوا کر
تھال کے انتظار میں دالان کی زمین پر بیٹھا بیڑی پی رہا تھا۔ چودھری نے گھوم کر
دیوان خانے کے دالان کو دیکھا جس کے پکے فرش پر خدمت گار بیٹھے کھسر پھسر کر رہے
تھے۔ پھر دو آدمی اٹھ کر آئے اور ان کے چھپر کے دروازے پر کھڑے ہو گئے۔ کھڑے

رہے جس دن بارات آئی تھی اس دن سے وہ اپنے گھر کے اندر نہیں گئے تھے باہر ہی کھاتے۔ باہر ہی سوتے، باہر ہی رہتے، انھوں نے بولنا چھوڑ دیا تھا۔ سوچنا شروع کر دیا تھا۔ روز صبح غفورے نائی حجامت بنانے آتا۔ گھنٹوں "کسبت" لئے بیٹھا رہتا۔ پھر چلا جاتا۔ سفید داڑھی اور مونچھوں سے چہرہ بھر گیا۔ ناک سے بال جھانکنے لگے تھے۔ کرتے کی آستینوں اور گلے پر میل جم گیا تھا۔ پائجامے کے گھٹنوں پر دھبے پڑ گئے تھے۔ منشی مختار صرف ان کو "اہلکار نے" کے لیے جائداد کے انتظام میں مشورے کرنے آتے۔ لمبی چوڑی تفصیلوں کے ساتھ بات کو تنگڑ بنا کر پیش کرتے۔ آخر چپ ہو جاتے اور چپ چاپ اٹھ جاتے۔ چودھری اسی طرح خاصدان سے کھیلا کرتے۔ حقہ گڑگڑایا کرتے۔ بادل کی خوش فعلیاں دیکھا کرتے۔ آج وہ اٹھے اور جوتے پہنے ہوئے چل پڑے۔ ایک سپاہی نے لپک کر چھتری کھولی اور ان پر تان کر پیچھے پیچھے چلنے لگا۔ پھر چونک پڑا۔ بادل نے سونڈ سے پکڑ کر چھتری چھین لی تھی۔ وہ ڈیوڑھی تک اسی طرح سونڈ سے چھتری پکڑے پکڑے ان کو پہنچا گیا اس کے بعد بھیگتی ہوئی چھتری کو چھپر کے تخت کی سوزنی پر ڈال کر اپنے فیل خانے کی طرف چلا گیا۔ چودھری جو بادل کی چھتری ہی میں کافی بھیگ چکے تھے۔ اندر کا صحن پار کرتے کرتے اور بھیگ گئے۔ عورتیں جو ادھر ادھر کام کاج میں بکھری ہوئی تھیں ان کو دیکھ کر دیکھتی ہی رہ گئیں۔ سامنے کے دالان میں زینو کھڑے تخت پر بیٹھی وضو کر رہی تھی۔ باپ کو دیکھ کر بچانے کے لیے اٹھی لیکن بدحواس ہو کر کھڑی کی کھڑی رہ گئی۔ چودھری نے

سوتی سفید کپڑوں کے کفن میں لپٹی ہوئی نیم مردہ بیٹی کو دیکھا تو لڑکھڑا گئے۔ چاہا کہ اُسے نظر انداز کر کے آگے بڑھ جائیں لیکن خون اچھل پڑا۔ بوڑھے ہاتھوں نے زینو کو لپیٹ لیا۔ زینو جو بھری کھڑی تھی چھلک اٹھی۔ دونوں باپ بیٹی پیٹے ہوئے روتے رہے انھوں نے کچھ کہنا چاہا۔ بہت کچھ کہنا چاہا لیکن الفاظ نہ ملے۔ آواز نہ نکلی جب زینو کی انّا زینو کو ان کی باہوں سے نکال لے گئی تب وہ کمرے کے پلنگ پر گر پڑے۔ تھوڑی دیر کے بعد نظر اٹھائی۔ سامنے تخت کے کونے پر بانس کے سرپوش سے ڈھکی ہوئی اندرسوں کی سینی رکھی تھی۔ گاؤ تکیے کے برابر مرادآبادی پاندان کے پاس وہ لہریا چنری تہہ کی ہوئی پڑی تھی جو ہر سال ساون میں زینو کے لئے آیا کرتی تھی۔ دالان میں بناؤ کا جھولا خالی پڑا تھا۔ وہ پلنگ کی پٹی پر ہاتھوں سے زور کر کے اٹھے۔ ان کے بھیگے ہاتھ پر زینو کی آپا نے ہاتھ رکھ دیا اور آنکھوں سے کہا کہ پانی برس رہا ہے بھیگتے ہوئے کہاں جائیے گا لیکن وہ ہاتھ چھڑا کر باہر چلے گئے۔

اپنے باپ کے بھیگے ہوئے کپڑوں سے بھیگی ہوئی زینو نے جیسے تیسے نماز پڑھی اور اپنی اس صحنچی میں چلی گئی جس میں وہ مانجھے بٹھائی گئی تھی۔ آنسوؤں سے دھندلی آنکھوں سے اس نے دیکھا کہ اس کے ابا میاں بوڑھے ہو گئے۔ اتنے بوڑھے ہو گئے کہ...... کہ اس کی آنکھیں بند ہو گئیں اس نے اپنی سونی کلائی منھ میں گھسیڑ لی۔

اس نے دیکھا اور سنا عورتیں کہہ رہی تھیں، بارات کی واپسی کی خبر نے تہلکہ ڈال دیا تھا۔ آپا جان جہیز کے کمرے کے دروازے پر کھڑی فہرست دیکھ رہی تھیں۔ سنتے ہی چکرا گئیں لیکن انتہائی دور اندیشی اور تحمل سے سنبھل کر اندر چلی گئیں وہ اپنی نادن بوا کی گود میں ڈھے گئیں عورتیں جو روتے بچوں کو کوٹھو پر جڑے گودیں دبائے دیگوں پر بھنک رہی تھیں اس خبر سے سنّا کر رہ گئیں۔ خون میں رینگتی ہوئی جھوٹی شرم سے مجبور ہو کر اپنے روتے بچوں کی پیٹھوں پر دھمکے لگاتی ہوئی اٹھ آئیں۔ بدنیت بچوں کے دکھ پر کراھتی ہوئی کونوں میں چھپ چھپ کر بربرانے لگیں۔

"قسمت قسمت کی بات ہے ...... اور قسمت نورانی بٹیا خاص اللہ میاں کے ہاتھ سے لکھ کر لائی ہیں ...... ماسیے کو تو آتے ہی ڈس لیا اور اب باپ پر پھن کاڑھے بیٹھی ہیں۔"

"سچ کہا ... ہا ... راج پاٹ کیا نہیں دیا چودھری کو اللہ نے ... بس بٹیا کے کارن خوشی نہ دی۔"

"خیر بٹیا کا کیا بگڑتا ہے بی بی! ... کوئی نہ کوئی اللہ کا بھیجا آ ہی مرے گا۔ کا ہے سے کہ جو پیدا ہوا ہے وہ جوڑا لے کر پیدا ہوا ہے ... ہاں ان بوڑھے میاں کے سفید مونہہ پہ کالک لگنا بدی تھی سو لگ گئی۔"

"اے سنو ... کا زینو بٹیا بے ہوش ہوئے گئیں ہیں؟"

"بے ہوش ؟"

" ہنھ - ایسا حیا کی بیٹی نا ہیں ہیں تمھری زینو ۔ بٹیا - جو اتتے پانی ماں مر جائیں ان کا تو ہاتھی ڈباؤ چہیے - ہاتھی ڈباؤ "

" ہاتھی بچار اتو اپنا سفید منھ لیے بیٹھا آٹھ آٹھ آنسو روئے رہا ہے ... ڈوبے ماں کتنی دیر ہے ! "

" کے آخر ای بٹیا کو شادی کی آفت آئی ہے . . . . الاّ قسم بالکل ہجڑہ معلوم ہوت ہیں ہیجڑہ "

بڑی دیر تک گھٹے ہوئے قہقہے بیچ بیچ کرتے رہے -

" کہت تو یا سلمیٰ ٹھیک ہے - رہی طبیعت کی خوشی کی بات تو اتنے لاٹ ایسے نوکر گھومت ہیں چاہے جی کا بلائے کے سلائے لیو "

" ارے سلمیٰ "

" ہاں "

" غوث پور والا حال سُنے رہو "

" ارے وا فرشتہ رہے فرشتہ "

" کون "

" وہی غوث پور والی بٹیا " . . . برات آئی ۔ دولھا " دوارہ چار " کو کسی براتی کی بندوق دغ گئی "

"ہائے ہائے۔"

"ہاں باجی... اور دولہا اسی جگہ پر مر گیا۔"

"توبہ توبہ... اللہ بری گھڑی سے بچادے... پھر؟"

"پھر کیا! لڑکی کا نکاح تک نہیں ہوا تھا مگر وہ ایسی حیادار نکلی کہ رات ہی میں کچھ کھا کر سو رہی۔"

"کچھ کھا کر سو رہی۔"

"کچھ کھا کر سو رہی۔"

یہ جملہ ایک پناہ گاہ بن گیا۔ عمر بھر کی محرومی اور بدنامی کے چیختے ہوئے سناٹے سے بھرے ہوئے سنسان بیابان میں جب پازیب بھر کے پتھروں کا پتھراؤ ہونے لگا اور سر پر مڑے ہوئے ہاتھوں کی ٹوپی زخمی ہوگئی تو ایک کمسن، معصوم، خود پرست اور مغرور روح بھاگی اور اس پناہ گاہ میں سر چھپا کر پڑی رہی۔ بچپن میں سنی ہوئی ستی عورتوں کی کہانیاں، مقدس کہانیاں ڈھارس اور تسکین کی میٹھی دھنیں بجاتی ہوئی اس کے ذہن پر چڑھ آئیں۔ پھر اس کے آپے میں اس صلابت نے جنم لیا جو پہاڑ سے ٹکرا جاتی ہے جس کے بوتے پر گیلی مٹی کے کمزور پتلے موت پر ٹھٹھ لگاتے ہیں اور جان دے کر زندگی کو سوارت کر دیتے ہیں۔ اس چارہ گر خیال سے جب زینو کی بیقراری کو کچھ قرار آنے لگا تو اس کے ذہن کے کسی گوشے میں میٹھی ہوئی سوچ نے منہ اٹھایا اور بولی کہ حرام موت مر دگی زینو؟ یہ زندگی رو کر گزاری ہے اور وہ زندگی پھونک کر

گزار وگی؟ گزار پاؤگی اور آگ کے عفریتوں کے کھلے ہوئے بھیانک دہانے دیکھ کر وہ کانپنے لگی اور ان سے بچنے کے لئے بہانے تراشنے لگی کہ صحیحی کے سامنے سے ایک بوڑھا جاتا ہوا نظر آیا۔ اس کا چھریرا بدن سوکھ کر کانٹا ہو گیا تھا۔ آگے نکلی ہوئی توند بری لگتی ہوئی توند چپاتی ہو گئی تھی۔ جھریوں بھری کھال نے کلائی کی ہڈی کو چھوڑ دیا تھا اس کے کرتے میں سوراخ اور پائجامے میں پھونکیں تھیں۔ اس کے پیروں میں بجتی ہوئی کھڑاؤں کی کھونٹیاں ٹوٹی ہوئی تھیں۔ زردی مائل سفید بالوں سے سر اور رخسار اور ٹھڈی اور اوپری لب سپید ہے ہوئے تھے وہ کمر جھکائے دونوں ہاتھوں سے المونیم کے بدشکل لوٹے کو سنبھالے چلا جا رہا تھا۔ کسی نے اس کے کان میں کہا "یہ تمہارے باپ ہیں" "میرے باپ؟" "ہاں تمہارے باپ! انھوں نے تمہاری رسوائی کا انتقام لینے کی کوشش کی تھی انہوں نے سارے لشکر پور کو پھونک دینے کے جتن کئے تھے۔ اب مقدمہ لڑتے لڑتے ان گتوں کو پہنچ گئے ہیں اور اس کی شفیق حسین جوان ماں۔ ایک باورچی خانے، اجنبی باورچی خانے کے سامنے جھوا بھر ڈھیر برتنوں کے بیچ میں بیٹھی برتن مانجھ رہی ہے اور کسی کمرے سے حکومت جتلاتی ہوئی آواز کسی دوسری انتظار کرتی ہوئی خدمت کے لئے پکار رہی ہے اس نے پورے ہوش وحواس کی تندرستی کے ساتھ محسوس کیا کہ آواز پر ایک گنہگار منصوبے کی پرچھائیں تھرتھرا رہی ہے اس مرتبہ اپنی پناہ گاہ میں جاتی ہوئی زیتون قربانی کے نشے میں سرشار تھی۔ اپنے مقدس مفرور باپ کی آن پر نچھاور ہو جانے کا احساس، خون میں آگ لگا دینے والا احساس

اس کے لیے نیا تھا۔ تند و تیز شراب کا پہلا پیالہ پینے ہی اس کا دماغ بھک سے اڑ گیا اور وہ سر سے پاؤں تک دھڑ دھڑ جلنے لگی۔

جب پانی تھم گیا اور مغرب کی اذان کو تھوڑی دیر گزر گئی اور آپا جان سارے وظیفے پڑھ چکیں تب دالان میں بیٹھی ہوئی عورتیں کھڑی ہو گئیں انھوں نے بھونے ہوئے میدے اور گھی اور شکر کے چھوٹے چھوٹے پیڑوں اور خربوزے کے برابر برابر گلگلوں کی دوریاں اٹھا لیں۔ موم بتیوں اور اگر بتیوں کے ڈبے سنبھال لئے اور لوبان دانوں اور چراغ دانوں کو روشن کر لیا۔ گھر میں زینو کے ساتھ زینو کی انّا کو چھوڑ کر آپا جان ڈیوڑھی میں لگی ہوئی فنیس پر سوار ہو گئیں۔ عورتوں کی لین ڈوری ان کی فنیس کے پیچھے پیچھے چلنے لگی۔ جب زینو کو یقین ہو گیا کہ آپا جان چھوٹے شاہ کی درگاہ کا آدھا راستہ طے کر چکی ہوں گی۔ تب وہ اٹھی۔ بوڑھی انّا کو اپنی پلنگڑی پر گرم مڑائے ہوئے دیکھ کر لہراتی ہوئی اس کمرے کی طرف چلی گئی۔ جہاں اس کے صندوق ٹھنسے ہوئے تھے۔ اس نے اپنے ازار بند میں بندھی ہوئی کنجی سے وہ جہازی صندوق کھولا جس میں دو کنڈیاں لگی تھیں اور ہر کنڈی میں ایک ایک جیدّ قفل لٹک رہا تھا۔ اپنے نکاح کا جوڑا نکال کر مٹھیوں میں دبوچ لیا۔ پھر اس میں منھ ڈھانپے بیٹھی رہی۔ قریب تھا کہ رو دے۔ چیخ مار کر رو دے کہ اس کی مٹھیوں میں بھچا

ہوا زرکار اطلسیں جوڑا اچھٹ پڑا۔ چیخ مار کر رو دیا۔ دوپٹے کی ساری زمین میں جڑے ہوئے چمکدار آنسو یہاں سے وہاں تک بکھر گئے۔ وہ جوڑے کو زمین پر پھینک کر کھڑی ہو گئی آنسوؤں کو روک کر اپنی چیخ پر قابو پالیا۔ اپنے آپ پر قابو پالیا۔ اپنے روئیں روئیں میں سانس لیتی ہوئی ستی ہو جانے والی عورتوں کی استقامت اور دھیرج کو سنبھالا اور کھڑے کھڑے سوچا کہ اس کی امّاں کی افیون ٹین کے بکس میں رکھی ہے یا اس کے سرہانے پڑی ہوئی کپڑے کی تلے دانی میں۔

چودھری جو سچ مچ ان تھوڑے سے دنوں میں بوڑھے ہو گئے تھے ۔۔۔ اپنے دیوان خانے کے چوکے پر پڑے خلا میں گھور رہے تھے۔ دھمکتے ہوئے قدموں میں کھنکتے ہوئے بچھوؤں کی "چھُن مُن" نے ان کی سوچتی ہوئی اجڑی ہوئی نظروں کو ہاتھ پکڑ کر اپنے سر پر بٹھا لیا۔ ان کے ایک ہرواہے کی بہو، اور دوسرے ہرواہے کی بیوی سر پر گنّوں کا بھاری بوجھ فیل خانے کی طرف جا رہی تھی اس کے پیچھے پیچھے سات آٹھ برس کا لڑکا لنگوٹی باندھے ہاتھوں میں گلٹ کے کڑے پہنے کندھے پر چھوٹی سی لاٹھی رکھے چلا جا رہا تھا۔ جوان جہان بھلوا اپنی مضبوط اور آسودہ ٹانگوں پر مفلس اور مطمئن جوانی کا خوبصورت بوجھ اٹھائے چلی جا رہی تھی۔ کسی نے چودھری کے کان میں کہا۔ مہرولی کے چودھری کی اکلوتی بیٹی سے یہ چمارن کہیں خوش نصیب ہے۔

اس خیال کے کلبلاتے ہی ان کے سامنے خیالوں کا نگار خانہ کھل گیا۔ ان کے خاندان کی تاریخ.... سنہریں تاریخ کے ورق.... چاندی کے ورق ان کی آنکھوں کے سامنے جگمگانے لگے۔ انھوں نے اپنی دکھی آنکھوں کو گڑ گڑ کر ساری عبارت کو پڑھ لیا لیکن ایک واقعہ بھی ایسا نہ ملا جہاں ان کے خاندان نے اپنی آبرو کا سودا کیا ہو۔ انھوں نے یہ تو دیکھا کہ ان کے کسی بزرگ کو توپ سے باندھ کر اڑا دیا گیا۔ انھوں نے یہ بھی دیکھا کہ کسی فرد نے اپنی جوانی کے بہترین سال جنگلوں میں اچھلتے ہوئے زخمی گھوڑے کی پیٹھ پر نیزہ ہلاتے ہلاتے گزار دیے لیکن ایسا کبھی نہیں ہوا کہ کسی نے چھوٹی سی مادّی خوشی کے لئے.... چھوٹی سی مادی خوشی کو خریدنے کے لئے اپنی روایات کے انمول خزانے کو لٹا دیا ہو۔ ان کی گردن نے کروٹ بدلی۔ گڑگڑاتی ہوئی آواز قطرہ قطرہ ان کی سماعت پر گرنے لگی۔

"کل رات پھول پور کے کٹھار میں بھیڑیا گھس آیا اور پانچ سرکاری بکریاں کاٹ دیں۔"

"ہردلی کے چودہری تم یہ کیوں بھول جاتے ہو کہ روایات زندگی کرنے کے سلیقے کو آداب سکھلاتی ہیں۔ زندگی بخشتی ہیں اور کڑے وقتوں میں صبر عطا کرتی ہیں۔"

"پہرے پر جو آدمی تھا اس کا بیان ہے کہ پچھلی رات دیوار کا ایک حصہ بارش میں کٹ گیا تھا اور دیوار چھوٹی ہو گئی تھی اس لیے بھیڑیا...."

روایات پر انسانی زندگیاں بھینٹ نہیں چڑھائی جاتیں۔ زندگیاں آم اور

جامن کی فصلیں نہیں ہوتیں، گیہوں اور دھان کا بیارہ نہیں ہوتیں۔"

"آسانی سے کٹھار میں اتر گیا۔ میں نے اس کی بات کی تصدیق کے لئے پھول پور کے سیر بانوں اور اسامیوں کو طلب کر لیا ہے ویسے میرا ذاتی خیال ہے کہ اس کا بیان صحیح ہے۔"

"جنھیں سڑ جانے دیا جائے ....... جنھیں گھن جانے دیا جائے۔ زندگی ایک بار صرف ایک بار ملتی ہے اور پھر اولاد؟ اور کیسی اولاد؟ ایسی اولاد جس نے تمھارے گھر میں پیدا ہو کر تمھیں مرد کی سب سے بڑی مسرت سب سے بڑی کامرانی سے آشنا کیا۔"

"بادل بھیّا" کے راتب کے لئے جو چک بویا گیا تھا اس میں اسمال کھاد کی ضرورت محسوس کی گئی ہے۔"

"زینو نے تمھاری سب سے بڑی تشنگی کو آسودہ کیا ہے ... تمھاری زندگی کے سب سے بڑے خلا کو پُر کیا ہے۔"

میں نے پڑنا پور والوں کو تاکید کر دی ہے کہ وہ اسی ہفتہ پورے چک کو پانس دیں ..... کیونکہ چک کوئی پچیس بیگھے کا ہے اس لئے۔"

تو اگر تم بنیوں ہی کی طرح دوکانداری کرو تو بھی زینو کئی "بادلوں" پر بھاری ہے۔ کئی "بادلوں" سے مہنگی ہے۔

"عبادت سے کہو "بادل" کھینچے۔"

"حضور ؟"

"مجھے کوئی جانا ہے"

"مگر ..... بوندیں پڑ رہی ہیں"

"چھتری لگالوں گا"

عصر کی نماز کے بعد جب کہ ابھی عورتیں کڑھائی پر بیٹھی تھیں اور آپا جان درگاہ پر جانے کی تیاری کر رہی تھیں۔ مہرولی کے چودھری تیار ہو کر دیوان خانے سے نکل آئے۔ چبوترے کے سامنے بادل کھڑا تھا۔ سیاہ منقش کپڑا پہنے جھل بن دکھلا رہا تھا۔ چودھری کو دیکھ کر اس نے ہمیشہ کی طرح خوشی کے اظہار میں آواز نکالی اور سونڈ کو ماتھے پر رکھ کر سلام کیا اور اگلے پاؤں موڑ کر جھک گیا۔ کان پھیلا دیئے۔ سونڈ لہرا دی۔ فیل بان کٹھرے کے کونے میں ہو گیا کیونکہ چودھری ہمیشہ اسی طرح کان پکڑ کر، سونڈ پر پاؤں رکھ کر چڑھا کرتے تھے لیکن آج بارش ہو رہی تھی اس لئے کٹھرے کے بائیں طرف سن کے رسوں کی سیڑھی جھول رہی تھی۔ چودھری کمر پر ہاتھ باندھے خاموش کھڑے بادل کو دیکھ رہے تھے ان نظروں سے دیکھ رہے تھے جن نظروں سے حکمراں باپ اپنے بیٹے کو یرغمال کے طور پر دشمن کے حوالے کرنے سے پہلے دیکھا کرتے تھے۔ وہ دیکھتے رہے۔ بادل اگلے پیروں پر جھکے جھکے تھک گیا۔ پھر اس کی تکلیف کا خیال کر کے

چودھری سیڑھی کی طرف بڑھے لیکن سیڑھی کو پکڑ کر چھوڑ دیا۔ اور گردن کے اشارے سے بادل کو جھکنے کا حکم دیا۔ بادل کے نرم کان پکڑے سونڈ پر پاؤں رکھا اور سوار ہو گئے۔ چودھری کافی دنوں بعد بادل پر سوار ہوئے تھے اس لیے وہ جھوم جھوم کر چل رہا تھا۔ کیچڑ اور پانی سے بھری ہوئی سڑک پر سنبھل سنبھل کر سبک سبک پاؤں رکھتا ہوا چل رہا تھا اور چودھری کچھ سوچ رہے تھے۔

دور حدِ نگاہ تک کھیتوں میں خریف کے ہرے دوشالے سوکھ رہے تھے باغ ابھی ابھی نہا کر نکلے تھے ان کے ہرے جسموں سے پانی ٹپک رہا تھا۔ کھیتوں کی مینڈوں پر موج اڑاتے ہوئے نوجوان کسان ساون کی تانیں لگا رہے تھے۔ سارا موسم چہک رہا تھا۔ ساری فضا کھنک رہی تھی مگر چودھری اپنی سوچ میں ڈوبے ہوئے تھے۔

چودھری جب کوٹھی سے نکلے تو رات چڑھنے لگی تھی۔ ساون کے بادلوں اور رنڈی کے وعدوں کا کیا بھروسہ! بادل صاف ہو گئے تھے۔ برسات کا دھلا ہوا آسمان.... ستاروں بھرا آسمان جگمگ جگمگ کر رہا تھا۔ سڑک کے بائیں ہاتھ کے اونچے شیشم کی پھنگی پر چاند ٹکا ہوا تھا۔ ساری زمین چاندنی سے چھلک رہی تھی۔ سڑک کے دونوں طرف کروندے کی جھاڑیاں ہزاروں لاتعداد جگنوؤں

کے چراغ جلائے دیوالی منا رہی تھیں لیکن چودھری بادل کے کھرڑے میں بیٹھے اپنے آپ سے الجھ رہے تھے۔ اپنے دل میں پڑاؤ ڈالے ہوئے اندھیرے قافلے کے کوچ کے خواب دیکھنا چاہتے تھے لیکن بےقراری دیکھنے نہ دیتی تھی۔ بڑی دھوم دھام سے وہ ایک منظر کی دوکان لگاتے اور آن کی آن میں ذہن کے کسی کونے سے کوئی پاگل بھینسا نکلتا اور شیشے کی دوکان چور چور ہو جاتی وہ اپنے آپ سے باتیں کرتے چلے جا رہے تھے۔ نفس کو جو لڑائی ہار چکا تھا بہلا رہے تھے اور سمجھا رہے تھے۔ پھر ولی کے نانکے پر خبر ملی۔ وہ گرتے پڑتے اندر پہنچے۔ زینو نے افیون کھا کر کڑوا تیل پی لیا تھا۔ نکاح کے اترے ہوئے جوڑے کے پاس وہ خود بھی بکھری پڑی تھی۔

سب سے پہلے ملکوٹی خبر بھیجی گئی کہ ٹھاکر کہیں آناً فاناً لشکر پور جا کر ہارات کی تیاری کا بندوبست نہ شروع کر دیں۔ لیکن چودھری کا بھرم کھل گیا تھا۔ خبروں کے جنگلی پرندے غول کے غول اڑتے پھر رہے تھے چٹ پٹی کہانیوں کی عاشق زبانوں میں پر لگ گئے تھے۔ کانوں کے پیٹ بھر گئے تھے۔

۲۵ اگست ۱۹۴۲ء کا نم اور گرم دن تھا۔ جب تک پانی برستا رہتا سکون

رہتا اور جہاں پانی تھا کہ آگ لگی۔ بہرولی کے چودھری سشن کورٹ سیتاپور کے سامنے املیوں کی گھنی چھاؤں کے نیچے ٹہلتے رہے اور قاضی حبیب اشرف بار ایٹ لا سے نہر کے معاملے پر گفتگو کر رہے تھے کہ انقلاب کے نعروں سے عدالت کی عمارت ہلنے لگی۔ تھوڑی ہی دیر میں بھگدڑ مچ گئی۔ رائفل کی آواز سن کر وہ بھی قاضی صاحب کے ساتھ عدالت کے اندر پہنچنے کے لئے تقریباً دوڑے۔ لیکن فوراً ہی قلابازی کھا کر رہ گئے۔ گولی سینے پر لگی تھی اور پیٹھ سے نکل گئی تھی۔ اندولن کرنے والے جیالے انقلابیوں کے ساتھ ایک کڑھا ہوا رچا ہوا کٹر زمیندار مرا پڑا تھا۔ سیتاپور سے بہرولی تک کے کچے خراب راستے کو بادل نے تیزی کے ساتھ طے کیا۔ پہروں کی منزل گھڑیوں میں لپیٹ کر ڈال دی۔ بہرولی میں کہرام مچ گیا۔ شیخ کی لاش کو دیکھ کر سارا علاقہ ہلنے لگا۔ زینو کی آپا پر قیامت آ گئی۔

لشکر پور کا دیوان خانہ سورج کی روشنی کی سنہری خاک میں اٹا پڑا تھا۔ پیش دالان کے پردے بندھے ہوئے تھے۔ بغلی دالان میں چوکے پر چودہ چودہ پندرہ پندرہ برس کے دو لڑکے گاؤ تکیوں سے لگے بے نیازی سے بیٹھے تھے۔ مولوی صاحب موذبانہ انداز میں "رفتن" کی گردان کرنے کی گزارش کر رہے تھے۔ وہ رحلوں پر کھلے ہوئے آمدنامہ کی سطروں سے بہت دور صحن کے اس پار ان مینڈھوں کو دیکھ

رہے تھے جو ایک دوسرے کے سامنے زنجیروں میں بندھے ہوئے پھڑپھڑا رہے تھے اور
بھینسیں باندھنے والی زنجیریں ان کے توڑے نہ ٹوٹتی تھیں۔ چوکے کے پلنگ کے پاس زمین پر
بچھی ہوئی موٹی چٹائی پر ایک آدمی بوتل کے پیندے سے تختی گھوٹ رہا تھا۔ اسکے پاس ایک تختی
گھوٹی ہوئی چمکتی ہوئی تختی پڑی تھی۔ دوسرا آدمی اکڑوں بیٹھا ہوا کلک کا قلم بنا رہا تھا۔ چاقو میں پڑی
ہوئی زنجیر جھنجھنا رہی تھی۔ مٹی کی دواتیں گلے تک گھری رکھی تھیں۔ دوات کی کچھ چھینٹیں لڑکوں کے سفید
کرتوں کے دامنوں اور آستینوں پر چمک رہی تھیں دیوانخانے کے صحن کے بائیں طرف نیم کے بھاری درخت

کے پیچھے بنے ہوئے فیل خانے سے ہاتھی نظر آ رہا تھا۔ نیم کے نیچے کھجور کے تنوں کے
شہتیروں پر نازک سا چھپر رکھا تھا۔ جس کا پھوس نیا ہونے کی وجہ سے تیز بھورے
رنگ کا تھا اور دھوپ میں چمک رہا تھا۔ چھپر کے آڑے شہتیر میں پنکھا جھول رہا تھا۔
چل رہا تھا۔ چارپائی کے برابر لمبی آرام کرسی پر رسو بھیا پڑے تھے۔ ان کے پاؤں
سامنے کے تخت پر بچھے تھے۔ سانولے سلونے چہرے پر جڑی ہوئی سیاہ مونچھیں
کھڑی ہوئی سیاہ مونچھیں اپنی تنک مزاجی کہیں رکھ کر بھول گئی تھیں اور اب
یاد کر رہی تھیں سیاہ آنکھیں سوچنے کی عادت سے آشنا معلوم ہونے لگی تھیں۔
ان کی آنکھوں کے سامنے ان کی برسوں کی آرزوؤں کا خواب۔ بادل کھڑا تھا۔
بادل کی ملکیت کی زنجیر چودھری کے مضبوط ہاتھوں کے بجائے اس نازک ہاتھ میں
تھی جس کی انگلیاں مہندی سے نہا اور کلائی چوڑیوں سے ناخوش تھی۔ پھر ان کے
زانو پر ایک لانبی موٹی سیاہ معطر چوٹی رینگنے لگی۔ ان کے نتھنے ایک جسم کی خوشبو سے

بھر گئے۔ سامنے دالان کی دہلیز پر مہرولی سے شیخ کے سوئم کی اطلاع لانے والا آدمی بیٹھا ہوا چلم پی رہا تھا۔ ٹھاکر ریاست علی عرف رسّو بھیّا اٹھے اور بل جوت کر آئے ہوئے بیلوں کی گھنٹیوں کی آواز سن کر چونکے آدمیوں سے کھیتوں کے متعلق کچھ باتیں کیں اور اپنے کمرے میں چلے گئے۔ پھر گھڑی گھڑی بھر کے بعد اندر سے پیام آنے لگے جب وہ اندر اماں کے سامنے پہنچے تو اپنی آنکھوں سے تیرتا ہوا منصوبہ نکال کر کہیں احتیاط سے رکھ چکے تھے۔ اماں ریشمی چوڑی دار پائجامہ، سفید ململ کا کرتا پہنے سر سے دوپٹہ اوڑھے پاندان کھولے کھرّے پلنگ پر بیٹھی تھیں۔ بڑے بھیّا کو دیکھتے ہی آڑے ہاتھوں لیا۔

"بیوی مریں تم مہندی لگائے بیٹھے رہے۔ سسر مرے تم نے سنی ان سنی کر دی.... لو کا اندھیر ہے بھیا ...... موت زندگی میں جنم جنم کی لڑائیاں بھلا دی جاتی ہیں۔ اگر تم سیّم (سوئم) کے فاتحے میں بھی شریک نہ ہوئے تو میں خود سوار ہو جاؤں، چاہے تم خفا ہو چاہے خوش۔"

رسّو بھیّا جھکے ہوئے پاندان کی تھالی سے دوہرے اٹھا اٹھا کر کھٹکتے رہے اور سنتے رہے۔ پھر اماں کو تقریر کرتا چھوڑ کر چلے آئے۔

مہرولی میں کچھ ایسا بھیڑ بھڑکا نہیں تھا۔ لوگ جانتے تھے کہ اس ناگہانی کے بعد کسے اتنا ہوش ہے کہ وہ اہتمام کرے پھر ابھی سارے فاتحے باقی ہی تھے۔ ادھر ادھر کے کچھ لوگ گھوڑی سواری آئے تھے اور چلے گئے تھے۔ ظہر کی نماز کے بعد فاتحہ ہوتے ہی آدمی چھٹنے لگے تھے۔ بچے کھچے عصر کی نماز پڑھ کر چلے گئے۔ مہرولی کی عورتیں زینو کی آپا

کو گھیرے دالان میں فرش پر بیٹھی رو رہی تھیں۔ دو ایک ٹوٹی پھوٹی عزیز دار بیویاں بھی ٹوں ٹاں کیے جا رہی تھیں۔ چراغ جلتے جلتے باہر سے خبر آئی کہ لشکر پور کے بڑے بھیّا آئے ہیں۔ آپا جو اس آواز کا انتظار کرتے کرتے بوڑھی ہوئی جا رہی تھیں چونک پڑیں۔ پھر بد حواس ہو گئیں۔ ان کی سمجھ میں نہ آ رہا تھا کہ کیا کہیں۔ کیا کریں۔ اس لیے وہ خاموش بیٹھی رہیں۔ عورتوں اور ملازموں نے ان کی خاموشی کے اپنی اپنی سمجھ کے مطابق معانی پہنا لیے۔ پھر عشا کی نماز کے بعد اندرونی صحن میں چاندنی لگ گئی۔ بستر بچھ گئے۔ تب لشکر پور کے بڑے بھیّا اندر بلائے گئے۔ آپا نے دیکھا وہ ٹیڑھے ٹیڑھے آئے اور سلام کر کے کھڑے ہو گئے آپا نے بھیگی نگاہ اٹھا کر دیکھا۔

"بیٹھو۔"

وہ ایک بستر کی پائنتی تک گئے۔ آپا تھوڑی دیر تک اسی طرح ہتھیلیوں میں چہرہ لیے بیٹھی رہیں۔ پھر پوری آنکھیں کھول کر دیکھا۔ جو ان جہان رسّو بھیا بچوں کی معصومیت چہرے پر لپیٹے بیٹھے تھے۔

"زینو مر گئی ...... تم نہیں آئے۔ باپ مر گئے ..... تم .... تم .... نہیں آئے .... سیّم (سوئم) کے فاتحے تک میں شریک نہ ہوئے۔"

"میں .... میں .... ڈرتا تھا۔ معلوم نہیں میرے ساتھ کیا سلوک کیا جائے ـــ اس لئے۔"

"سلوک کرنے والے تو اٹھ گئے۔ میں رانڈ بیوہ۔"

وہ رونے لگیں۔

"خود ہی دوسروں کا منھ دیکھنے کو بیٹھی ہوں۔"

"ہا..... معلوم نہیں کس گھڑی تم نے سہرا باندھا تھا..... معلوم نہیں کون وقت موا بادل پیدا ہوا تھا کہ میرا گھر اجاڑ کر رکھ دیا..... بنا بنایا گھر اجاڑ کر رکھ۔"

وہ پھر رونے لگیں۔

روتی رہیں۔

"آپا..... چپ ہو جائیے..... آپا..... نہیں تو میں چلا جاؤں گا۔"

"ہاں..... جن کا عمر بھر کا ساتھ تھا وہی چھوڑ کر چلے گئے تو تم کو کیا۔"

ایک عورت آکر کھڑی ہو گئی۔

"بھیا ابھیں کھانا نائیں کھائین ہیں۔"

"کے بھیا؟"

"جی ہاں..... بھوک نہیں تھی۔"

"ان کا کھانا یہیں لگا دو..... اور ساتھ میں جو آدمی جن ہوں ان کا بھی خیال کر لو۔"

"میں جانا چاہتا ہوں..... اماں انتظار کرتی ہوں گی۔"

"اس وقت؟"

"ہاں۔"

"نہیں..... صبح جانا۔"

اس رات آپا کو نیند نہ آئی۔

آپا ضلع ہردوئی کے ایک چھوٹے سے گاؤں کے غریب زمیندار کی آٹھویں بیٹی تھیں۔ ہمسنوں، ہمجولیوں نے چودھری کی عمر کا ذکر کر کے ٹھنڈی سانسیں بھری تھیں اور وہ خود بھی کچھ چپ چاپ سی رہنے لگی تھیں۔ لیکن جب بیاہ کر آئیں اور ڈولا بھر سونا لاد کر جگمگاتے کپڑوں سے بھرے ہوئے صندوقوں کے تالے کھولے تو انھیں احساس ہوا کہ وہ دوبارہ پیدا ہوئی ہیں اور بڑی دھوم دھام سے پیدا ہوئی ہیں۔ چودھری کی زندگی بھر وہ اپنے آپ کو یقین دلائے بیٹھی رہیں کہ وہ چودھری سے محبت کرتی ہیں اس لیے کہ انھوں نے آنکھ کھول کر سنا تھا کہ شریف بیویاں اپنے شوہروں سے محبت ہی کرتی ہیں اور ماں باپ سے جہیز میں شرافت کے علاوہ انھیں کچھ بھی نہ ملا تھا۔ حویلی کے اتنے بڑے کارخانے پر ان کا حکم اسی لیے تو چلتا تھا کہ وہ چودھری کی بیوی تھیں اس خیال نے بھی انھیں محبت کا چسکہ دیا تھا۔ لیکن جب چودھری دفن ہو گئے اور حویلی ان کی مٹھی میں آ گئی اور دولھا بنتے ہوئے رسّو بھیا کی تیکھی تیکھی نظروں کی کھٹک یاد آئی تو وہ پہلی بار 'اجنبی' لذت انگیز درد سے تلملا اٹھیں۔ جب یہ درد ان کے سراپے کو دبوچ کر بیٹھ جاتا تو وہ کراہنے لگتیں۔ پھر کسی درد سے ایک گول مٹول لڑکا کھکھلاتا ہوا بیاں گھسیٹتا ہوا آتا اور دھپ سے ان کے پیٹ پر بیٹھ جاتا اور ان کے گریبان میں گدگدیاں ہونے لگتیں۔ اس منزل پر وہ اٹھیں۔ وضو کیا۔ نفلیں پڑھیں اور خدا سے دعا مانگی کہ ان کی شرافت بدنام نہ ہونے پائے۔ یہ سب جتن کر کے بھی جب بستر پر آئیں تو انھوں نے دیکھا کہ سامنے تخت پر رسّو بھیا سہرہ

باندھے بیٹھے ہیں اور گھوڑے چلے جا رہے ہیں انھوں نے کروٹ بدل لی اور سورہ یٰسین پڑھنے لگیں۔

چودھری تو کچے مکان میں رہتے تھے لیکن بادل کے لیے بھٹہ پھنکوا کر ٹینک بنوایا تھا جس میں نہر کا پانی کاٹ دیا جاتا اور بادل کھیلتا رہتا۔ چودھری کے مرنے کے دن سے بادل اداس ہو گیا تھا اور راتب چھوڑ دیا تھا۔ عبادت جب بہت چمکارتا پچکارتا تو دس بیس گنے کھا لیتا۔ اس لیے کہ گنوں کا کوئی وقت نہ تھا اور راتب چودھری اپنے سامنے بلکہ اپنے ہاتھ سے دیتے تھے اپنے پختہ فیل خانے کے سامنے دھلے ہوئے فرش پر وہ کھڑا تھا۔ عبادت نے اس کے سامنے چھلے ہوئے گنوں کا ڈھیر لگا دیا تھا لیکن وہ متوجہ نہ ہوا تھا۔ رسّو بھیّا دیوان خانے کے چبوترے پر ٹہل رہے تھے۔ مسواک کر رہے تھے اور بادل کی چھب دیکھ رہے تھے ان کا جی تو چاہتا تھا کہ اسی وقت کٹھرہ کسوا کر سوار ہو جائیں لیکن خودداری تھامے ہوئے تھی۔ مسواک ختم ہو گئی لیکن وہ دیکھتے رہے پھر جب وہ ناشتہ کرنے اندر آ گئے تو ڈیوڑھی پر چودھری کے پرانے کارندوں کو آپا سے گفتگو کرتے پایا اور جب ناشتہ کے لیے تخت پر بیٹھے تو ایک ادھیڑ عمر کے آدمی نے ان کو سلام کیا وہ پرانی دھوتی اور نیا کرتا پہنے ہوئے تھا اس کے چہرے پر دیہاتیوں کی بیوقوفانہ سادگی برس رہی تھی آپا نے اس کا تعارف کراتے ہوئے کہا کہ وہ ان کا چچا زاد

بھائی ہے اور پرُسے میں آیا ہے جب ناشتہ کر کے وہ چچازاد بھائی بھاڑو کی سینگ
سے خلال کرتا ہوا باہر چلا گیا تب آپا نے اسے خبر دی کہ چودھری کے کسی عزیز نے جائداد پر
اپنا حق جتلایا ہے اور عدالت کی دھمکی دی ہے۔ میں عورت ذات کھیت پات ہی کی مصیبت
بھوگنے کے لائق نہیں ہوں تو کچہری عدالت کا بھرنا کیسے بھروں گی۔ چاروں طرف آنکھیں
بھاڑ بھاڑ کے دیکھتی ہوں مگر کوئی آدمی کا پتلا ایسا نظر نہیں آتا جس پر بیٹیے بیاہے کا
بھروسہ کروں تو بھلا سونے چاندی اور گاؤں گراؤں کا کیا ذکر۔ رہ گئے تم۔ تو تم پر بھیا اس
گھر کا حق ہے یہ بگڑے گا تو تم بھی ہنسے جاؤگے اور بنے گا تو تمہاری بھی تعریف کی جائے
گی اور جو ٹالنے کے لیے تم لشکر پور کا حوالہ دو تو بھیا سو بات کی ایک بات یہ ہے کہ خدا تم کو
لاکھوں برس کی عمر دے اور قیامت کا دیکھنا نصیب کرے تمہارا نام لشکر پور کا انتظام
کرتا رہے گا۔ لیکن جہرولی کی گاڑی نہیں چلے گی جب تک تم ہاتھ نہیں بٹاؤگے جب
تک تم کام نہیں سنبھالوگے جو میرے اپنے عزیز ہیں ان کا کہنا ہی کیا۔ اول تو غریبی
نے ان کو ہم سے دور کر دیا۔ پھر وہ اپنی غریبی اور ہماری امیری کی وجہ سے دور بھی ہوتے
گئے اور عداوت بھی باندھتے گئے ابا اللہ کو پیارے ہو گئے۔ بھائی کوئی پھوٹے نصیبوں
کو جڑا ہی نہیں۔

وہ پھر رونے لگیں۔

رسّو بھیا بڑی مشکل سے بولے کہ آپ کی ہر خدمت کے لیے تیار ہوں اور یہ کہہ کر
انھوں نے آپا کو دیکھا سیاہ ریشمی چوڑی دار پائجامہ سے ان کی تندرست پنڈلیاں

پھوٹی پڑ رہی تھیں۔ پیر اور سفید ہو گئے تھے۔ سفید دوپٹے کی سوگواری نے ان کی خوبصورتی کو اور جان لیوا بنا دیا تھا۔ رسّو بھیا نے نظریں جھکائیں۔ آپا نے ماہرِ نفسیات کی آنکھ سے موقع کی نزاکت کو دیکھا اور گرم لوہے پر چوٹ کے لیے ہاتھ اٹھایا۔

"تم بسوان چلو میں رجسٹری کر دوں۔"

"کاہے کی؟"

"مختاری کی"...... میں تم کو اپنا مختارِ عام بنا دوں گی۔ ان ٹکر گدوں نے سمجھا کیا ہے۔ سامنے آتے آتے پنڈلیاں کانپنے لگیں گی۔"

رسّو بھیا چپ چاپ سنتے رہے یہ سب کچھ ان کے منصوبے میں شامل نہیں تھا لیکن وہ سنتے چلے گئے یہ طلسم اس وقت ٹوٹا جب دروازے پر فینس لگ گئی اور لشکر پور کے ہاتھی نے کہرہ پہن لیا اور آپا اپنا برقعہ پہن کر کھڑی ہو گئیں جس کی ٹوپی ان کے سر پر مڈھی ہوئی تھی اور نقاب کی جالی سے ان کی آنکھیں چمک رہی تھیں۔ رسّو بھیا بھی جیسے تیسے اپنے ہاتھی پر سوار ہو گئے۔ راستے بھر وہ اس بادل کے متعلق سوچتے رہے جس نے راتب چھوڑ دیا تھا اور کسی کو اپنے قریب نہ پھٹکنے دیتا تھا۔

بسوان تحصیل کے احاطے میں فینس رکھ دی گئی۔ مرحوم چودھری کے کارندوں نے فینس کو گھیر لیا۔ رسّو بھیا اہلکاروں کے نرغے میں گھر گئے۔ ظہر کی نماز ہونے ہوتے سارے

"مسودے" بن گئے۔ جاہل آپا نے ہر اس کاغذ پر دستخط کر دیئے جسے رسّو بھیا نے ان کے سامنے رکھ دیا تھا۔ لالہ شہزاد بخش جو چودھری کے مختار تھے۔ فینس کی بلّی بچّے کھڑے تھے۔ اپنی بوڑھی تجربہ کار آنکھوں سے ایک ایک مسودے کے ایک ایک حرف کو پرکھ چکے تھے اور مطمئن تھے مگر جب پردے کے پیچھے سے آنے والے کاغذات میں سے ایک کاغذ نکل کر رسّو بھیا کی جیب کی طرف چلا تو وہ چونکے لیکن بہر حال وہ نوکر تھے اور رسّو بھیا داماد۔ جب تک رسّو بھیّا ہاتھی پر سوار نہ ہو گئے۔ اور فینس کہاروں کے کندھوں پر چڑھ نہ گئی۔ لالہ شہزاد بخش رسّو بھیا کے پیچھے لگے رہے۔

وہ رات بڑی تیکھی رات تھی، بڑی بانکی رات تھی۔ آسمان بے انتہا صاف تھا۔ تارے کچھ نیچے آ گئے تھے۔ چاند نے اپنی ایک ایک کرن پر قلعی کی تھی اور خود بھی نہا دھو کر نکلا تھا۔ آپا شاید یہ بھول گئی تھیں کہ ابھی مرنے والے کو مرے ہوئے اتنے دن بھی نہیں گزرے جتنے دن میں دھوبی کپڑے لاتا ہے۔ اسی لیے خوش تھیں۔ آج پلنگ کی چادریں اور تکیوں کے غلاف بدلے گئے تھے۔ دلوں پر چھائے ہوئے بادل کھل گئے تھے۔ آنکھیں انہیں دور تک دیکھنے لگی تھیں۔ آپا نے جو خواب دیکھا تھا اس کی تعبیر کی پہلی قسط پوری ہو گئی تھی اب وہ دوسری چال چلنے کے لیے تیاری کر رہی تھیں۔ لیکن طے نہ کر پاتی تھیں۔ یہاں تک کہ رات جو انسان کی زندگی کے منصوبوں سے کہیں چھوٹی ہوتی ہے ختم ہو گئی

اور پہلی بار آپا کو احساس ہوا کہ اچھے کھانے اچھے کپڑے ڈرائیور فرنیچر اور ڈھیر بھر نوکروں
کے علاوہ بھی زندگی کے کچھ نام ہوتے ہیں جن سے وہ ناآشنا تھیں۔ جن سے وہ آشنا
ہوئی ہیں انھوں نے اپنے خوابوں کو تہہ کر کے اپنی آنکھوں میں رکھ لیا۔ اپنی تعبیر اپنے
دل کے کسی کونے میں ڈال لی اور خواب میں چلتی ہوئی باورچی خانے کی طرف مڑ گئیں
راستے میں نیچی سی منڈوہی چوکی پر ان کے وضو کا لوٹا اپنی ایک آبدیدہ آنکھ سے ان کو
گھورتا رہا۔ پھر وہ اونچے پایوں کی چوکی پر مخملیں جانماز نیم دراز سی پڑی رہی اور ان کے
خوشبودار جسم کی لذت کا انتظار کرتی رہی۔ لیکن وہ لانبے چوڑے باورچی خانے کی دہلیز
پر بچھی ہوئی تکیے دار نواڑی پیڑھی پر آ کر بیٹھ گئیں اور تھکی ہوئی نڈھال آواز میں
ناشتہ پکانے والی عورتوں کو احکام دینے لگیں۔ ابھی وہ چوکی پر منہ دھونے کے لیے پہنچی ہی
تھیں کہ رسّو بھیا اندر آگئے اور آدھے آنگن سے اونچی آواز میں خبر دی کہ وہ لشکر پور جا
رہے ہیں۔ وہ چوکی سے اتر کر ان کے پاس آئیں اور بڑی لگاوٹ سے سبب پوچھا۔ رسّو
بھیا نے ہنسی شرما کر ڈھیٹ ہو جانے والی ادا سے جواب دیا۔ وہ مطمئن ہوگئیں۔ جیسے ہی
ناشتہ کر کے رسّو بھیا باہر نکلے اور بادل کے فیل بان کو حکم دیا کہ بادل کو کھینچا جائے۔
نوکر کی قوم بڑی ذہین قوم ہوتی ہے۔ ہوا کا رخ پہچاننے میں اپنا ثانی نہیں رکھتی۔
فیل بانوں نے مل کر بڑے جتن کے ساتھ بادل کو چلنے پر اکسایا۔ کٹہرے کے بجائے
اس کی پیٹھ پر گدا باندھا گیا اور رسّو بھیا دھڑکتے دل اور کانپتی ٹانگوں سے سوار ہو گئے۔
سیاہ سلوتر ٹانگوں کے ستونوں پر چوڑی چکلی پشت کے چبوترے پر گدا لگا تھا۔ قالین

بچھا تھا۔ رسّو بھیا جوٹ کے بھاری تکیے پر کہنی گاڑے نیم دراز تھے تخت رواں پر اڑے چلے جا رہے تھے۔

ظہر کی نماز کے بعد کالے خاں فیل بان رسّو بھیّا کے سامنے آیا۔ ہاتھ جوڑ کر گزارش کی کہ وہ بادل کو گھر لے جا رہا ہے۔ بھیّا نے غضب کی نگاہ سے فیل بان کو دیکھا اور حکم دیا کہ بادل اسی گھر میں رہے گا۔ یہی اس کا گھر ہے۔ ویسے خود وہ اپنے گھر جا سکتا ہے۔ کالے خاں منھ کھولے آنکھیں پھاڑے ان کو دیکھتا رہا۔ پھر بادل کی سمت جانے لگا تو کندھے پر بلّم چمکاتے ہوئے سپاہیوں نے اُسے بازو سے پکڑ لیا اور دہلی جانے والی سڑک پر ایک لات مار کر چھوڑ دیا۔ فیل بان نے جاتے ہی جاتے لالہ شہزاد بخش کو کتھا سنائی لالہ نے تقسیم کی ہوئی آدھی داڑھی کو ہتھیلیوں سے سہلایا۔ بڑی گمبھیرتا سے ایک ایک بات کے دس دس پہلوؤں پر غور کیا۔ پھر ڈیوڑھی پر پہنچے۔ بوڑھی مگر وفادار عقل جو کچھ اور جہاں تک دیکھ سکی وہ آپا کو دکھلاتی رہی لیکن آپا پر کوئی خاص اثر نہ ہوا۔ ہاں ایک خط انہوں نے لکھوا کر فوراً آدمی کے حوالے کیا اور تاکید کی کہ خاص بھیا کے ہاتھ میں دینا۔ اتنا کر کے وہ پھر اپنے اس دیس میں لوٹ گئیں جس میں چودھری کے بڑھاپے کے علاوہ سب کچھ تھا۔

لشکر پور کے فیل خانے میں بادل نے چارہ بھی چھوڑ دیا۔ اس کے سامنے چھلے

ہوئے گنّے اور بنائے ہوئے ڈھلے ہوئے چارے کے بوجھ رکھے گئے، لیکن وہ متوجہ نہ ہوا۔ بھیّا اسی فکر میں تھے کہ جھرولی کے پاسی نے دستی خط لاکر دیا۔ انھوں نے جھنجھلا کر لکھنے والے کا نام پڑھا اور موڑ کر جیب میں ڈال لیا جب بادل پر کوئی داؤں نہ چلا اور فیل بان ہار گئے تب ٹھاکر ریاست علی عرف رسّو بھیا نے ٹھکرائی شروع کی۔ حکم ہوا کہ چاروں پیروں میں زنجیریں ڈال دی جائیں اور کانٹے دار زنجیروں میں جتنے کانٹے ہوتے ہیں اس سے زیادہ کانٹے ڈالے جائیں۔ بادل کے چاروں پیر زخمی ہوگئے۔ سونڈ پر بالشت بالشت بھر کے گڑھے ہوگئے، لیکن بقول فیل بانوں کے "پانی" نہیں مرا۔ جب تین دن اسی طرح گذر گئے تب فیل بانوں نے مالک کے حکم سے بھوکے کمزور بادل کے بلّیوں اور آنکھوں سے اتنی مرمت کی کہ وہ بیٹھ گیا اور سر ڈال دیا۔ آخر کار تیسرے دن بادل نے راتب کھایا۔ سیر ہوکر چارہ کھایا۔ دوسرے دن لشکر پور کے فیل بانوں نے نہلانے پر رضامند کرلیا۔ چوتھے دن وہ چارہ کاٹنے کے لیے نکلا۔ جب اس طرح بھی تین چار دن گذر گئے اور رسّو بھیا کے لیے ضبط ناقابل برداشت ہوگیا تب بڑے اہتمام سے فیل بانوں نے کٹھرہ باندھنے کی کوشش کی۔ ان کا خیال تھا کہ کٹھرہ باندھنے پر جب بادل بلوہ کرے گا تب "گدیلا" کس دیں گے لیکن ان کی حیرت کی انتہا نہ رہی جب انھوں نے دیکھا کہ خود بادل کٹھرے کی رسّی کسنے میں مدد دے رہا ہے اور بیٹھ کو جھٹکا دے کر کٹھرے کو جما رہا ہے جب کٹھرہ بندھ گیا تب جنگل خاں نے جس کے گھر میں سات پشتوں سے فیل بانی ہوتی آئی ہے اور جو سات برس کی عمر سے لشکر پور کے ہاتھیوں

پر نوکر تھا۔ کمر باندھی سر پر مر بیٹھا کسا اور وہ آنکس لے کر کھڑا ہو گیا جس میں گھنگھرو بندھے
ہوئے تھے۔ جنگل خاں نے آواز لگائی۔ بادل نے گھٹنوں پر جھک کر کان پیش کر دیئے
جنگل خاں کٹھرے پر پہنچ گیا۔ تھوڑی دیر تک صحن میں چکر کھلاتا رہا جب ہر طرح کا
اطمینان ہو گیا تب اس نے کٹھرے میں بندھی سیڑھی کی رسّی کھول دی۔ اور بیتاب رسّو
بھیا کو سے مودّبانہ اشارہ کیا۔ وہ چڑھ گئے۔ بیٹھتے بیٹھتے جنگل خاں نے " ددگا ما
ہانک دیا۔ بوڑھے جنگل خاں کو ہانکنے میں جو لطف آرہا تھا وہ رسّو بھیا کے نشۂ ملکیت
سے کسی طرح کم نہ تھا۔ بادل کے زخم ابھی پوجے نہ تھے اور کمزوری بھی پوری طرح رفع
نہ ہوئی تھی اس لیے جھرولی جانے والی سڑک پر دو میل چل کر جنگل خاں نے بادل کو
پھیرنا چاہا۔ لیکن بادل اتنی دور چل کر گرما چکا تھا صاف انکار کر گیا۔ جنگل خاں کے
پاس استادی کے جتنے ہاتھ تھے سب نکال لیے لیکن بادل اسی طرح اڑا رہا۔ اور ٹھاٹھ
سے ددگا ما چلتا رہا۔ بوڑھا جنگل خاں جو مالک کے عشق کی بنا پر بادل سے جلتا تھا بھڑک
اٹھا اور کٹھرے میں جھولتی ہوئی چھوٹی سی کلہاڑی کھینچ کر چار چھ ہاتھ جھاڑ دیئے بادل
خالی ہاتھ ہوتا تو پی جاتا لیکن وہ جھرولی کا لاڈلا وارث بھی رہ چکا تھا اور شاید اسی
گھڑی کے لیے راتب اور چارے کی قبولیت کا سوانگ بھر رہا تھا۔ بادل پہلے سڑک
پر بے تحاشا بھاگا پھر اچانک پر سکوڑ کر جھٹکا دیا کچھ رسّے ٹوٹ گئے جو بچ گئے تھے
انھیں سونڈ سے کٹھرہ کھینچ کر توڑ دیا۔ پھر کبوتروں کے کابک کو زمین پر ٹپک دیا سب
سے پہلے نظر جنگل خان پر پڑی۔ ان کو ٹانگوں سے پکڑ کر سونڈ میں لپیٹ لیا اور جھرولی

کے فیل خانے پر جنگل خاں کے نیچے کھچے جسم کے سونڈ سے چپٹے ہوئے حصے جھاڑ دیئے۔
پھر اپنے "حمام" میں داخل ہو کر اپنے ہاتھ پاؤں دھونے لگا۔

جب رسّو بھیا کو ہوش آیا تو وہ سیتا پور کے سول ہاسپٹل میں پڑے تھے ان کی بائیں ٹانگ کولھے سے نیچے تک پلاسٹر میں قید تھی اور جگہ جگہ پٹیاں بندھی تھیں صرف داہنا ہاتھ تھا جو بے داغ رہ گیا تھا۔ ان کے چہرے سے نگاہ اٹھی تو آپا کی آنکھوں سے سیاہ گہری، بولتی آنکھوں سے الجھ گئی۔

مہینوں کے علاج کے بعد سول سرجن نے مایوس ہو کر کورا جواب دے دیا۔
لشکر پور کے ٹھاکر ریاست علی سارے دن اور ساری رات، گاؤ تکیے سے پشت لگائے خلا میں گھورتے رہے اس قسم کا رونا روتے رہے جس میں آنسو نہیں نکلتے جس میں آوازیں نہیں نکلتیں۔ بوڑھی اماں نے کانپتا ہاتھ ان کی پیٹھ پر رکھا اور ہلتا ہوا سر ان کے سر پر ڈال دیا اور اپنے آنسوؤں سے ان کی پیشانی بھگو دی۔ پھر گھڑی بھر میں انتظام کر کے لکھنؤ میڈیکل کالج کے ایک پرائیویٹ وارڈ کو آباد کر دیا۔

بے داغ قلعی کیا ہوا سفید کمرہ، سفید کپڑوں میں ملبوس اماں، ڈاکٹر اور نرسیں

دواؤں کی شیشیوں کے انبار، انجکشنوں کی امید کو قوت دینے والی تکلیف، مضبوط اور بے حس ہاتھوں کا مساج، تیمارداروں اور عیادت کرنے والوں کے سفید چہرے میلی سوچتی ہوئی آنکھیں، بے یقین تھکے ہوئے، کمزور قدم، دھیمے لہجوں دعا مانگتی ہوئی، دعا دیتی ہوئی مایوس امیدیں، لنگڑاتے ہوئے بیزار دن، اور بیساکھیوں پر گھسٹتی ہوئی بیدار راتیں۔ سب نے اپنی سعی کرلی۔ لیکن زمانے کے بعد جب بے سّو بھیا لشکر پور آئے تو ٹھنڈی چنکبری بیساکھی کے سہارے لنگڑاتے ہوئے آئے۔ صفّو بھیا اور مّنو بھیا کے کسی حد تک بے ادب سلاموں اور سوالوں کے ٹھنڈے لہجے میں جواب دیئے پھر ڈیوڑھی پر لگی ہوئی فنیس پر سوار ہوکر قبرستان گئے۔ اس ماں کی تازی قبر پر فاتحہ پڑھا جو ان کے علاج کے لیے روپیہ بٹورنے آئی تھی لیکن طاعون نے دھکے دے کر یہاں پہنچا دیا تھا۔ واپسی پر ڈیوڑھی کے سامنے جب وہ فنیس سے اترے تو نگاہ مسکرا دی۔ سامنے بادل کھڑا تھا۔ سبک ٹانگیں، کسا ہوا پیٹ، چوڑی چکلی پشت مکھیاں اڑاتی ہوئی جھالردار دُم، نکیلے دانت، لہراتی ہوئی بے چین سونڈ سب کچھ وہی تھا۔ وہ دیر تک بیساکھی کے سہارے کھڑے رہے، دیکھتے رہے۔ ٹھنڈی سانسیں بھرتے رہے۔ جب رات کو وہ اندر پہنچے تو سر سے اوڑھے ہوئے چُنے ہوئے جنگل بائی کے دوپٹے کے پلو سے سفید سونی کلائی باہر نکلی اور ان کی پیٹھ پر ٹھہر گئی۔ انھوں نے آپا کے نیسلے ہاتھ کو اٹھا کر تخت کے فرش پر رکھ دیا۔ آپا سیتاپور کی دیوانی سے مقدمہ جیت گئی تھیں۔ لیکن بھیّا۔ لنگڑے بھیا کے منھ سے اپنی تقدیر کا فیصلہ سننے ٹھہر لی

سے چل کر آئی تھیں۔ وہ بیٹھی رہیں۔ ان کی عدالتِ عالیہ ببیا کھی کے سہارے اپنے کمرے میں چلی گئی۔ اور مسہری پر لیٹ کر کمبل میں لپٹ کر حقّہ پینے لگی۔ رشّو بھیا بادوں کی تھیلی کھولے ان دنوں کے روپہلے سکّے بجا بجا کر دیکھتے رہے تھے۔ جب دونوں ٹانگیں تھیں۔ ان پر لکھنؤ کا سلا ہوا وہ چوڑی دار پاجامہ چڑھا ہوا تھا جس میں جالی بنی ہوئی تھی اور بیچے بنے ہوئے تھے اور وہ چوڑیاں برابر کر کے ہاتھی کے کان پکڑ کر سونڈ پر پاؤں گاڑ کر چڑھ جایا کرتے تھے۔

بھیّا کی آنکھوں کی بے نیازی اور ہاتھوں کی بے حسی نے آپا کے کانوں میں صور پھونک دیا۔ جب وہ ہوش میں آئیں تو ننگی حقیقت نے ٹھنڈے لہجے میں ان کو اطلاع دی کہ وہ بیوہ ہو گئی ہیں وہ رات بھر صبح کے ہونے کا انتظار کرتی رہیں مگر صبح کمبخت صبح آ ہی نہ چکتی تھی۔ آخر جب وہ بوڑھی ہونے لگیں تب فجر کی اذان ہوئی اور انھوں نے بستر سے اٹھتے ہی فنیس لگانے کا حکم دیا۔

جب بھیّا کاغذات پڑھ چکے۔ گھر کے حسابات دیکھ چکے اور کارندوں کے بیانات سن چکے تب ان پر اچانک انکشاف ہوا کہ صفّو بھیا اور منّو بھیّا ایک ساتھ جوان

ہو گئے ہیں۔ سولہ سولہ سترہ سترہ برس میں اپنے ہاتھ پیر نکالے ہیں کہ بیس بیس چوبیس برس کے کڑیل جوان شرما جائیں۔ جاگیرداری کے انتظام میں خلل پڑ چکا تھا۔ بھاری بھاری کاشت کار بھیا لوگوں سے رسیدیں لے کر اور جمع دے کر اپنی آبرو بچا چکے تھے آم اور کٹھل کے باغوں کی فصلیں کوڑیوں کے مول بیچی گئی تھیں۔ جنگل اور بازاروں کی آمدنیاں گھٹ گئی تھیں۔ اچھے اچھے جانور بک چکے تھے۔ متفرق درخت کٹ چکے تھے غلے کی لبالب بھری رہنے والی کوٹھری بھائیں بھائیں کر رہی تھی گھر کا جمع جتھا سونا چاندی سب نہ جانے کہاں اڑ گیا تھا۔ بڑے بھیا ننگڑے بھیا تھوڑی دیر کے لیے اپنی ٹانگ بھول گئے اور بھائیوں کے کھلے ہوئے ہاتھوں اور بھٹکتے ہوئے پیروں کے متعلق سوچنے لگے۔

پھر ہندوستان آزاد ہو گیا۔ ان گنت تقدیریں تاریخ کے جبر کی غلام ہو گئیں۔ فسادات ہو رہے تھے لیکن سیتا پور کا یہ علاقہ محفوظ تھا۔ بڑے بھیا نہ ہکوتی کے پولنگ اسٹیشن پر ووٹ ڈالنے گئے تھے۔ اور نہ ان فسادات پر غور کرنا پسند کرتے تھے وہ اس انقلاب کو اس قیامت کو بالکل دوسروں کا معاملہ سمجھتے تھے اور ایک ٹانگ کے بوتے پر دوسروں کے معاملے میں پڑنا مناسب نہ خیال فرماتے تھے لیکن جب زمینداری ختم ہوئی تب وہ ٹوٹ گئے۔ چور چور ہو گئے

پھر ایک دن لشکر پور کی گڑھی کے پہریداروں کی کھلی ہوئی آنکھوں کے سامنے ڈیوڑھی کے بھاری منقش دروازے کے دونوں پٹ کھول کر وہ غریبی گھس آئی جو محبت کو ڈس لیتی ہے اور اعتماد کو کھا جاتی ہے۔ بڑے بھیا بغل میں بیساکھی رکھے پلنگ پر لیٹے حقّہ پی رہے تھے۔ امّاں کی برسی ..... کے فاتحے کے خرچ کی فکر میں ڈوبے ہوئے تھے، بادل کے روٹ، بیلوں کے راتب، نوکروں کی تنخواہیں، مکان کی مرمت سب اپنے اپنے ہاتھ پھیلائے ان کے پلنگ کی پٹی کے سامنے قطار لگائے کھڑے بیٹھے تھے۔ صفّو بھیّا منجھلے بھیّا چھت پر ہاتھوں میں چرخی پکڑے اپنی چاند تارہ تپنگ کا پیٹہ دیکھ رہے تھے اور سوچ رہے تھے کہ سیتا پور کی ستارہ بائی نے جو جڑاؤ کرن پھول مانگے ہیں ان کا کیا بندوبست کیا جائے اور منّو بھیّا چھوٹے بھیا، چمکیلی دھوپ میں بندوق صاف کر رہے تھے اور ہول رہے تھے کہ پرکاش نرائن کا قرضہ تو ایک ہزار سے گزر چکا ہے اب وہ اور دینے سے رہا۔ اگر اس نے نہ دیا تو کون دے گا اور اگر پرکاش نرائن نے بڑے بھیّا سے کہہ دیا تو؟ ہنہہ۔ کہہ دے کیا کر لیں گے مگر بال دیو پاسی کی دولھن نے کل ہی نیا ریشمی جوڑا جو مانگا ہے۔ وہ؟ اس کا کیا ہو گا؟ کیا ہو گا۔

"بھیا"

"کون؟"

"رام پیارے"

"کیا ہے؟"

"بڑا باغ کٹ رہا ہے"

"بڑا باغ کٹ رہا ہے! کیوں؟"

"منجھلے بھیا بیچ رہے ہیں"

تھوڑی دیر تک طوفان کے منصوبے بنتی ہوئی خاموشی چھائی رہی۔ پھر منجھلے بھیّا بلائے گئے۔ ان کو دیکھتے ہی بڑے بھیا بھول گئے کہ ان کے ایک ہی ٹانگ ہے اور جوتا اتار کر چلے۔ لنگڑاتے ہوئے چلے لیکن ایک ہی دھکّے میں گر پڑے۔ جب آدمیوں نے ان کو اٹھا کر بٹھایا تو ان کو پتہ چلا کہ ایک ٹانگ کے ساتھ ساتھ ان کا اقبال بھی لنگڑا ہو گیا ہے ساری رات وہ پلنگ پر بیٹھے رہے لیٹے رہے۔ صبح ہوتے ہوتے لشکر پور اور قرب و جوار کے بوڑھے بوڑھے آدمی بلائے گئے۔ زمین اور باغ اور جانور بانٹ دیئے گئے۔ منجھلے بھیا اور چھوٹے بھیّا ایک میں رہے۔ بڑے بھیّا الگ ہو گئے پھر گرہستی بٹنے لگی۔ کوٹھری کے برابر صندوق کی تقسیم نہ ہو سکی تو بڑھئی کے حوالے کر دیا گیا۔ وہ قد آدم آئینہ جس کا حاشیہ آبنوس کا تھا اور جس پر چاندی کا کام تھا۔ توڑ دیا گیا۔ یہ سب ہونے کے بعد بندوقوں اور ہاتھی کا نمبر آیا۔ بڑی مصیبتوں کے بعد یہ طے پایا کہ اگر چاروں بندوقیں دونوں بھائیوں کو دے دی جائیں تو بادل بڑے بھیا کو مل سکتا ہے بڑے بھیا اس سستے سودے پر رضامند ہو گئے اور دل ہی دل میں دیر تک خدا کا شکر ادا کرتے رہے ایک بزرگ بڑے بھیا کے پاس آئے اور بولے کہ ان کی چاروں بندوقیں اگر چالیس ہزار کی نہیں تو پچیس تیس ہزار کی یقیناً ہیں لیکن بادل کے عاشق بڑے بھیّا ان سے مخاطب تک نہ ہوئے اور کھڑے

کھڑے مکان میں دیواریں کھنچوا دیں۔

یہ سب کچھ کر کے بھی بڑے بھیّا کا دل پورا نہ ہوا۔ وہ چاہتے تھے کہ اس باہمی بٹوارے پر قانون کی مہر لگ جائے لیکن اس خرچ پر ہونے والے دو ہزار وہ اس وقت، کہاں سے لاتے۔ بھیا لوگ تو ایک دھیلے کے روادار نہ تھے پھر وہ یہ سوچ کر چپ ہو رہے کہ اب ایسا کلجگ نہیں آگیا ہے کہ اس طرح سارے جوار کی آنکھوں میں دھول جھونک دیں۔ لیکن بھیا لوگوں نے سچ مچ دھول ہی جھونک دی۔ بٹوارے کی رات ہی دونوں بھائی جو دوسروں کی آنکھوں سے دیکھتے تھے اور دوسروں کے دماغوں سے سوچتے تھے منصوبہ بنا کر بیٹھ گئے دوسرے دن اپنے دونوں حصّوں کے باغ بیچ دیئے اور زمین کے دام کھڑے کر لیے۔ لیکن یہ سب کچھ اتنی خاموشی سے ہوا کہ جب زمین پر خریداروں نے قبضہ کر لیا اور باغوں میں کلہاڑیاں بجنے لگیں آرے چلنے لگے اور لکڑی ڈھونے کے لیے آئے ہوئے ٹرک، گرجنے لگے تب بات کھلی۔ بڑے بھیّا نے بہت ادھم مچایا۔ لیکن زبانی۔ اس لیے کہ بھیّا لوگ بندوقیں چھتیائے پھرتے تھے۔ عدالتوں کی طرف دیکھا تو کل کرسیاں بچھانے والے حکام آج آنکھیں نہ ملاتے تھے۔ بھائی برادری کو جمع کیا تو انھوں نے ہاتھ جوڑ کر کہا کہ ہم بھائی بھائی کے معاملے میں کیا بولیں۔ ہماری کیا مجال کہ ہم کسی پر حکم احکام نافذ کریں۔ بھیّا لوگ ان کے تہاڑے حصّے میں پھر شریک ہو گئے۔

پھر ۱۹۵۷ء میں پنچایت کا الکشن ہوا۔ بھیا لوگوں نے لنگڑے بھیّا (بھیا لوگوں نے بڑے بھیّا کو لنگڑے بھیا بنا دیا تھا) کے مقابلے میں ایک جلاہے کو کھڑا کر دیا اور لنگڑے بھیا ہار گئے۔ لشکر پور کا پردھان ایک جلاہا ہو گیا۔ پھر بھیا لوگ بندوقوں سے لے کر گھر کے دروازوں تک ایک ایک چیز بیچ کر پاکستان چلے گئے۔ تب لنگڑے بھیّا نے سکون کا سانس لیا۔ بچی بچی زمینوں کو پرکھا۔ ان پر محنت کی اور یہ سوچ کر خوش ہوئے کہ اگر فصل اچھی ہو گئی تو حالت سنبھل جائے گی۔ دل کے چور نے ارشاد کیا کہ اگر بادل کا خرچ نہ ہوتا تو زندگی بہت آسان ہوتی۔ نفس نے تڑ سے جواب دیا کہ اگر بادل نہ ہوتا تو بیوی ہوتی، بچے ہوتے اور پھر نہ معلوم کیا حشر ہوتا۔

بھیا لوگ اپنے حصّے کا مکان بیچ گئے تھے۔ لنگڑے بھیا نے اپنے حصّے کا بھی ایک حصّہ اس لیے چھوڑ دیا کہ تنہائی رہے اور انسان نما جانوروں سے دوری نصیب ہو۔ انھوں نے اپنا دروازہ سڑک کی طرف موڑ لیا تھا۔ زنانے مکان کے دوہرے دالان اور کمرے نخانہ بن گئے تھے۔ تمام ممکن توجہ کے باوجود مکان کھنڈر نظر آتا تھا۔ دیواروں کو دق ہو گئی تھی۔ چھتیں چھلنی ہو گئی تھیں ہر برسات ایک آدھ حصّہ اپنے ساتھ بہا لے جاتی اور لنگڑے بھیا سمٹتے چلے جاتے۔

لنگڑے بھیا کے سامنے صحن میں سوکھے کنڈا جوتوں کی قطار لگی تھی۔ ماہی پشت

کے پایوں کے کھبلانگ پر چوڑی دار پائجاموں، پرجیوں، کوٹوں اور ٹائیوں کا ڈھیر لگا تھا۔
اس کے مقابل دوہرے دالان کے دوسرے سرے پر تخت تھا جس کی ایک ٹوٹی ہوئی
ٹانگ کو پختہ اینٹوں کی بیاکھی سنبھالے ہوئے تھی۔ تخت پر پرانے لحاف گدّے اور تکیے
الجھے پڑے تھے۔ صحن کے کونے میں گلِ عبّاس کی جھاڑیوں کے پاس وہ مینڈھا بندھا
تھا جس کا اون کاٹ لیا گیا تھا جس کے مڑے ہوئے موٹے موٹے سینگوں پر سیاہی چمک
رہی تھی۔ چبوترے پر بقاتی چلم پھونک رہا تھا کہ دروازے پر دستک ہوئی۔ رام رتن
جوگرے ہوئے کمرے سے چھوٹا موٹا سامان کھینچ کھینچ کر نکال رہا تھا انگوچھے سے ہاتھ پیر دل
کی مٹّی جھاڑتا ہوا باہر گیا اور تھوڑی دیر بعد تحصیل بسواں کے نائب تحصیل دار پنڈت رام پرکاش
کے ساتھ اندر آیا۔ پنڈت رام پرکاش نے دور ہی سے آداب عرض کیا۔ بقاتی نے ایک
پرانی کرسی بھیّا کے سامنے بچھا کر چلم حقّے پر جما دی۔ پنڈت نے کرسی پر بیٹھ کر بہت اطمینان
سے باتیں کیں۔ پھر بھیّا کی نظروں سے نظریں چرا کر دبی ہوئی دکھی آواز میں کہا۔

"ایک بُری خبر ہے بڑے بھیّا"

بڑے بھیّا بولے نہیں۔ ان کی مجبور آنکھیں اور مجبور ہو کر پنڈت کے چہرے پر
گڑ گئیں۔ ان کا نیلا، سانولا اور دُبلا ہاتھ بیاکھی کے ڈنڈے کو سہلانے لگا۔

"۴۹ئہ میں آپ نے پختہ کنوئیں کے لیے جو تین ہزار کا سامان لیا تھا اس کی ڈگری۔"

"میں نے سامان لیا تھا پنڈت جی۔"

بھیّا تقریباً چیخ پڑے وہ اپنے اوپر گرنے بڑھتے ہوئے پہاڑ کو اونچی آواز سے روکنا

